# لغت عرب کے ابتدائی قواعد اور

# جدید عربی بول چال مع

# قصص النبیین

(عربی، انگریزی، اُردو)

مرتب

ڈاکٹر حافظ محمد شہباز حسن

شعبہ علوم اسلامیہ، انجینئرنگ یونیورسٹی



مکتبہ افکارِ اسلامی

﴿ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ قُرْءٰنًا عَرَبِيًّا لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝ ﴾ (یوسف : 2/12)

# لغت عرب کے ابتدائی قواعد

# اور جدید عربی بول چال

مع

# قصص النبیین

(عربی، انگریزی، اُردو)



مرتب

ڈاکٹر حافظ محمد شہباز حسن

شعبہ علوم اسلامیہ، انجینئرنگ یونیورسٹی



مکتبہ افکارِ اسلامی

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | لغت عرب کے ابتدائی قواعد اور جدید عربی بول چال مع قصص النبیین |
| مرتب | : | ڈاکٹر حافظ محمد شہباز حسن |
| اشاعت اول | : | دسمبر، ۲۰۱۴ء |
| صفحات | : | ۲۰۴ |
| مطبع | : | مکتبہ اسلامیہ پرنٹنگ پریس، لاہور |
| ناشر | | مکتبہ افکار اسلامی |





مکتبہ اسلامیہ

بالمقابل رحمان مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور۔ پاکستان فون: 37232369 - 042-37244973

بیسمنٹ سمٹ بینک بالمقابل شیل پٹرول پمپ کوتوالی روڈ، فیصل آباد۔ پاکستان فون: 2641204 - 041-2631204

E-mail:maktabaislamiapk@gmail.com www.facebook.com/maktabaislamiapk

# فہرست مضامین

## قصص النّبيين (الجزء الاول)

## قصص النّبيين (الجزء الثاني)

# عرضِ مؤلف

عربی زبان اللہ تعالیٰ کی پسندیدہ زبان ہے۔ افضل ترین کتاب قرآن مجید اور افضل ترین پیغمبر سیّدنا محمد ﷺ کی زبان ہے۔ کلمہ اور اذان و نماز کی یہی زبان ہے۔ بعض شعائر اسلام جیسے السلام علیکم کی ادائیگی بھی اسی زبان میں کی جاتی ہے۔ اس قدر عربی زبان سیکھنا کہ شہادتین اور نماز وغیرہ کی ادائیگی کی جاسکے، ہر مسلمان پر فرض عین ہے۔

مزید برآں یہ زبان دنیا کے بہت سے ممالک میں بولی اور سمجھی جاتی ہے، اس زبان کا سیکھنا باعث سعادت ہے۔ اسی لیے اس لغت کی تعلیم مسلمان اپنے بچوں کو دیتے ہیں۔ پاکستان کے ابتدائی تعلیمی اداروں میں یہ زبان لازمی مضمون کے طور پر شامل کی گئی ہے، تاہم اس کی تعلیم کی طرف خاطر خواہ توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ بالخصوص انگریزی زبان کی طرح اس کے لکھنے بولنے کی مشق کروائی جانی چاہیے اس لیے کہ لکھنا لکھنے سے اور بولنا بولنے سے آتا ہے۔ نہ صرف ملک کے سرکاری تعلیمی اداروں میں بلکہ نجی سطح پر انگریزی سیکھنے سکھانے کا خاص اہتمام کیا جاتا ہے مگر عربی زبان کی تعلیم کے ادارے نہ ہونے کے برابر ہیں۔ تاہم کچھ احباب اپنی اپنی بساط کے مطابق لغۃ القرآن کی تعلیم میں اپنا کردار ادا کر رہے ہیں۔

زیر نظر کتاب ''لغت عرب کے ابتدائی قواعد اور جدید عربی بول چال'' اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔ اس کے پہلے حصے میں عربی زبان کی اہم خصوصیات بیان کی گئی ہے۔ اس کے بعد ابتدائی عربی گرامر کے بعض اہم اسباق مع تمرینات پیش کیے گئے ہیں۔ مشقوں کے لیے دار الفلاح، لاہور کی تیار کردہ بعض کتب سے استفادہ کیا گیا ہے۔ جدید عربی بول کے لیے مولانا مشتاق احمد چرتھاولی مرحوم کے کتابچے عربی گفتگو نامہ کو مدنظر رکھا گیا ہے۔ عربی بان کے بہت سے جدید الفاظ کا انتخاب دار السلام کی شائع کردہ کتاب جدید عربی سے کیا گیا ہے۔ نیز گنتی، دنوں، مہینوں اور اہم اشارات کے لیے استعمال ہونے والے الفاظ اس کتاب کا حصہ ہیں۔

کتاب کے دوسرے حصے میں مولانا ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ کی بچوں کے لیے لکھی جانے والی کتاب قصص النّبیین کے ابتدائی دو حصوں کا اردو اور انگریزی ترجمہ پیش کیا گیا ہے۔ اردو ترجمہ محترم محمد یونس انا اور جبکہ انگریزی ترجمہ سید احسان الحق ندوی ایم اے (علیگ) کا ہے۔ ان ترجموں میں بعض معمولی تغیر و تبدل بھی کیا گیا ہے۔ انگریزی ترجمے میں الفاظ کی پابندی کی بجائے ترجمانی کا انداز اختیار کیا گیا ہے۔ یہ ترجمہ اسلامک ریسرچ اینڈ پبلی کیشنز، لکھنو، (انڈیا) کی طرف سے شائع کردہ ہے۔

قصص النّبیین کے بارے میں الشیخ احمد الشرباصی، مدرس جامعہ ازہر (قاہرہ) لکھتے ہیں:

انبیاء کے قصوں کا یہ سلسلہ پہلے تو ہندوستان میں مسلمانوں کے بچوں کے لیے رکھا گیا تھا تاکہ وہ ان کی نشو و نما کے دوران ان کے دین، اور قرآن کی زبان کے ساتھ انھیں مربوط کردے۔ مگر یہ مفید سلسلہ اسی طرح عرب ممالک کے مسلمان بچوں کے لیے بھی

مفید ہے۔ تاکہ ان کو بھی دینی و روحانی غذا فراہم کر سکے۔ جس سے ان کے نفوس کی تہذیب اور اخلاق کی درستگی ہو سکے اور انھیں نہایت عمدہ سامان کا زادراہ مہیا کر سکے۔ فرمان الٰہی ہے:

''زادراہ لے لیا کرو۔ یقیناً بہترین زادراہ تقویٰ ہے۔ اور اے عقل والو! مجھ سے ہی ڈرو۔'' (البقرۃ)

اسلامی ممالک اور بلاد عربیہ کے ارباب اقتدار کو یہی زیب دیتا ہے کہ وہ اس عمدہ اور خالص کام کو قدر کی نگاہ سے دیکھیں۔ اور اس کی حوصلہ افزائی کریں، اور تائید بھی۔ اور بچوں کی تہذیب وثقافت اور مطالعہ کی کتب میں اسے شامل کر لیں۔ یقیناً اس میں مسلم نوجوانوں کو اسلامی ثقافت کے ایک پلیٹ فارم پر جمع کرنے، اور ان کی جماعتوں کو قریب لا کر باہمی وحدت اسلامی پیدا کرنے کی پوری صلاحیت موجود ہے۔ وہ وحدت جس کی طرف قرآن نے دعوت دی، اور رحمٰن نے برکت عطا کی جب فرمایا:

﴿إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ إِخْوَةٌ﴾ (الحجرٰت)

''ایمان والے تو بھائی بھائی ہیں۔''

نیز فرمایا:

﴿وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا وَّلَا تَفَرَّقُوا وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ إِذْ كُنْتُمْ أَعْدَآءً فَأَلَّفَ بَيْنَ قُلُوبِكُمْ فَأَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهِ إِخْوَانًا﴾ (اٰل عمرٰن)

''تم سب اللہ کی رسی کو مضبوط پکڑو اور تفریق پیدا نہ کرو اور اپنے اوپر اللہ کے احسانات یاد کرو، جب تم آپس میں دشمن تھے تو اس نے تمھارے دلوں میں محبت پیدا کی، تو تم اس کی مہربانی سے بھائی بھائی بن گئے۔''

ڈاکٹر حافظ محمد شہباز حسن
انجینئرنگ یونیورسٹی، لاہور



# عربی زبان کی خصوصیات

عربی زبان کو اللہ تعالیٰ نے اپنی آخری کتاب قرآنِ کریم کے لیے منتخب کیا ہے۔ یہ ہمارے محترم رسول حضرت محمد ﷺ، آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، آئمہ اسلام اور مسلمان خلفاء کی زبان ہے۔ یہ ہمارے محبوب دینِ اسلام کی زبان ہے۔ ہماری عبادت، اذان، خطبات اور اذکار و اوراد سب اسی میں ہیں۔ دنیا کا ہر نمازی۔۔خواہ اس کی مادری زبان کوئی بھی ہو۔۔اپنی نماز میں شروع سے آخر تک عربی میں ہی اللہ تعالیٰ کی ثنا، تکبیر و تقدیس اور حمد کرتا ہے، اور اس کی بارگاہ میں اپنی ہر طرح کی التجائیں پیش کرتا ہے۔ اس لیے ہر مسلمان۔۔تعلیم یافتہ ہو یا ناخواندہ۔۔کسی نہ کسی حد تک عربی زبان ضرور سیکھتا ہے۔

عربی زبان کی کئی ایسی خصوصیات ہیں جن کی وجہ سے یہ زبان باقی بے شمار زبانوں سے ممتاز ہو جاتی ہے۔ یہ قرآن کی زبان ہونے کی وجہ سے ایک زندہ زبان ہے۔ یہ افصح اللغات ہے۔ کثیر التعداد مترادفات اور لغاتِ اضداد اس کی فصاحت و بلاغت کے مظاہر ہیں۔ یہ زبان دقۃ التعبیر (باریک تعبیرات) کا اتم ملکہ رکھتی ہے۔ اعراب، نحو اور صرفی خصوصیات اشتقاق وغیرہ بھی اس زبان کی وسعت میں اضافہ کر دیتے ہیں، نیز ایجاز و اطناب اور تسہیل اس زبان کی گرانقدر خصوصیات ہیں۔ ذیل میں اہم خصوصیات کا مختصر تذکرہ کیا جاتا ہے:

## (۱) مسلمانوں کی مادری زبان

عربی زبان ایک اعتبار سے تمام مسلمانوں کی مادری زبان ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن کی زبان ہے۔ قرآن نے ازواجِ مطہرات کو اہلِ ایمان کی مائیں کہا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَ اَزْوَاجُهٗٓ اُمَّهٰتُهُمْ﴾ (الاحزاب۳۳:۶)

''پیغمبر مومنوں پر ان کی جانوں سے بھی زیادہ حق رکھتے ہیں اور پیغمبر کی بیویاں ان کی مائیں ہیں۔''

عربی زبان چونکہ ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن کی زبان ہے اس لئے اس اعتبار سے عربی تمام دنیا کے مسلمانوں کی مادری زبان قرار پاتی ہے۔

## (۲) زندہ زبان

عربی ایک زندہ زبان ہے جبکہ باقی السنہ سامیہ مردہ زبانوں کی صف میں شامل ہو چکی ہیں۔

وید کی زبان سنسکرت، دھمپد کی زبان پالی، استا کی زبان ژند، انگہ کی پراکرت، تورات کی زبان عبرانی زبور کی سریانی، صحیفہ صائبیت کی زبان کلدانی، صحیفہ ابراہیمی کی بابلی، انجیل کی یونانی اور تورات کی نزولی زبان آرامی سب مردہ ہو چکی ہیں۔ (فضل اکبر کاشمیری: علوم القرآن ص: ۸۲۔۸۳، ط:۱، ۲۰۰۲ء مدرسہ ابوبکر کیماڑی، کراچی) قرآن کے علاوہ دیگر الہامی کتب جن زبانوں میں

نازل ہوئی تھیں وہ مردہ ہو چکی ہیں اس کی ایک وجہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ وہ کتابیں بھی عارضی تھیں۔ محدود وقت، محدود علاقے اور محدود اقوام کے لئے تھیں۔ یہ اقوام زمانی و مکانی قیود سے بالاتر نہ تھیں۔ اس لئے جو زبانیں ان کے لئے منتخب کی گئیں وہ ان کے ساتھ ہی فنا کے گھاٹ اتر چکی ہیں جبکہ قرآن کی زبان فنا اور زوال سے ماوراء ہے۔

عربی لغت کیونکر محفوظ ہے، کیا قرآن کریم عربی لغت کی حفاظت کرتا ہے یا عربی زبان قرآن کی حفاظت کرتی ہے؟ اس سوال کا علمی جواب ڈاکٹر عبدالصبور شاہین کے بقول قرآن مجید کی اس آیت سے بڑھ کر اور کوئی نہیں ہو سکتا:

﴿إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَ إِنَّا لَهُ لَحٰفِظُوْنَ﴾ (الحجر ١٥:٩)

''بے شک یہ (کتاب) نصیحت ہم نے ہی نازل کی ہے اور ہم ہی اس کے نگہبان ہیں۔''

اس کا مطلب ہے کہ حفاظتِ قرآن وسائلِ انسانی کا محتاج نہیں۔ یہ صرف اللہ تعالیٰ کی ذمہ داری ہے، وَ إِنَّا لَهُ لَحٰفِظُوْنَ (فی علم اللغة العام ص:۲۴۶)

اس کے بعد موصوف نے کئی صفحات (۲۴۶-۲۵۴) میں اس پر روشنی ڈالی ہے اور خلاصۃ القول کے طور پر لکھتے ہیں:

"و خلاصة القول ان القرآن الكريم هو الذى يحفظ اللغة العربية و ليست اللغة العربية هى التى تحفظ القرآن" (ایضاً ص:٢٥٤)

''ساری بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ قرآن کریم ہی عربی زبان کا محافظ ہے نہ کہ عربی زبان قرآن کی حفاظت کرتی ہے۔''

عربی زبان کے لاتعداد الفاظ دیگر زبانوں میں رائج ہیں۔ ہماری قومی زبان اور دیگر علاقائی زبانوں میں عربی کے الفاظ بکثرت ملتے ہیں نیز فارسی، اردو اور ہماری علاقائی زبانوں کا رسم الخط اور کثیر التعداد اصطلاحات عربی زبان کی ہیں۔ اس چیز کو دیکھتے ہوئے عربی زبان کو ام الالسنۃ یا مجمع اللغات کہا جا سکتا ہے۔

عربی زبان اس اعتبار سے بھی زندہ زبان ہے کہ اس میں باقی زبانوں کے الفاظ شامل کرنے کے مؤثر قواعد موجود ہیں، جن کی روشنی میں باقی زبانوں کے الفاظ کو معرب کر لیا جاتا ہے جس سے وہ الفاظ بھی عربی زبان کے الفاظ بن جاتے ہیں۔ نحو ولغت کے امام خلیل اور سیبویہ کہتے ہیں:

ما قيس على كلام العرب فهو من كلامهم (عبدالغفار حامد ہلال: العربية، خصائصها و سماتها، ص:۳۵۹ (فصل: ٣، القياس والارتجال)، ط:۴، ۱۴۱۵ھ/۱۹۹۵ء، مؤلف)

''جس کو عرب کے کلام پر قیاس کیا جا سکے وہ ان کا کلام ہی ہے۔''

## (۳) افصح اللغات

عربی زبان سب زبانوں سے فصیح اور وسیع زبان ہے۔ حافظ ابن کثیر سورہ یوسف (۱۲:۲) ﴿إِنَّا أَنْزَلْنٰهُ قُرْءٰنًا عَرَبِيًّا﴾ کی تفسیر میں رقمطراز ہیں:

لغة العرب أفصح اللغات و أبينها و أوسعها و أكثرها تأدية للمعانى التى تقوم بالنفوس فلهذا

أنـزل أشـرف الـكـتـب بأشرف اللغات على أشرف الرسل بسفارة أشرف الملائكة ، و كان ذلك في أشـرف بـقـاع الأرض؛ و ابتـدئ انـزاله في أشرف شهور السنة و هو رمضان ، فكمل من كل الوجوه (حافظ عماد الدین ابوالفداء اسماعیل بن کثیر: تـفـسـيـر الـقـرآن الـعـظـيم (تفسير ابن كثير)٢/ ٤٧٨ ، ط:دار مصر للطباعة ، مصر)

''عربی زبان نہایت کامل اور مقصد کو پوری طرح واضح کر دینے والی اور وسعت و کثرت والی ہے۔اس لئے یہ پاکیزہ تر کتاب، اس بہترین زبان میں افضل تر رسول پر فرشتوں کے سردار فرشتے کی سفارت میں تمام روئے زمین کے بہتر مقام میں وقتوں میں بہترین وقت میں نازل ہوکر ہر طرح کمال کو پہنچی۔''

ابنِ فارس کہتے ہیں:

لـغة العرب أفضل اللغات و أوسعها و قال تعالى: ﴿بِلِسَانٍ عَرَبِيٍّ مُّبِينٍ﴾ فـوصفه بأبلغ ما يوصف به الكلام و هو البيان (البلغة في أصول اللغة ، ص:٤١)

''لغتِ عرب سب سے افضل اور وسیع ترین زبان ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: یہ (قرآن) فصیح عربی میں ہے۔ تو اللہ تعالیٰ نے عربی کو بلیغ ترین الفاظ جن سے کلام کی خوبی بتائی جاسکتی ہے، سے متصف قرار دیا ہے اور وہ ہے صفتِ بیان۔''

بیان ایک ایسی صفت ہے کہ جس کی بنیاد پر کسی زبان کی خوبی و خامی کو پرکھا جا سکتا ہے۔ جو زبان مافی الضمیر کے اظہار و بیان پر زیادہ قادر ہو وہی اکمل اور برتر زبان کہلوانے کا حق رکھتی ہے۔

عربی زبان کی وسعت اور فصاحت کے بارے میں امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

"و لسـان العرب أوسع الألسنة مذهبا و أكثرها ألفاظا و لا نعلمه يحيط بجميع علمه انسان غير نبي" (الرسالة ص:٤٢)

''عربی زبان تمام تر زبانوں میں وسیع تر زبان ہے۔ اس کے الفاظ بھی سب سے زیادہ ہیں اور جہاں تک ہمیں معلوم ہے اس کے تمام لغات کا احاطہ سوائے نبی کے اور کوئی انسان نہیں کر سکتا۔''

عربی زبان کی وسعت کا اندازہ کرنے کے لئے اس زبان کی کسی بھی ڈکشنری کو دیکھا جا سکتا ہے۔ عربی زبان کی ضخیم کتب میں لاکھوں الفاظ اور ان کے مادے (Roots) موجود ہیں۔

یہ حیران کن وسعت عربی کی ایک اہم خصوصیت ہے۔ یہ وسعت محض مترادفات کے سبب سے ہی نہیں بلکہ اس میں اس چیز کا بھی ہاتھ ہے کہ عربوں نے ہر چیز کی ہر ہر حالت کا مختلف نام رکھنے کی کوشش کی ہے جو اس کے عین مناسب بیٹھتا ہے، اگرچہ عربوں کی زندگی بڑی سادہ تھی اور گھوم پھر کر انہیں ایک سی چیزوں سے واسطہ پڑتا تھا، اور اس بدلنے والے ماحول کے لوگوں سے الفاظ کی کثرت کی توقع نہ کی جا سکتی تھی لیکن عرب یقیناً مستحقینِ داد و تحسین ہیں کہ انہوں نے اس سادہ زندگی کے ذرے ذرے کا الگ الگ نام رکھ کر ایک وسیع ذخیرہ الفاظ کو جنم دیا۔ عربی زبان کی وسعت میں بھدے اور گنوار الفاظ کی بھرمار نہیں بلکہ اس کے دامن میں

نہایت اونچا ادب، بہت بڑی تہذیب کے آثار، علوم وفنون کے پلندے اور آج کی جدید سائنس اور کیمیاء کی اصطلاحات سبھی کچھ سما سکتا ہے۔ اپنی اس غیر معمولی وسعت کے سبب عربی زبان ہمیشہ ہمیشہ باقی تمام سامی زبانوں کے مبہم اسرار و رموز حل کرنے میں علمائے لسانیات کا بہت بڑا مرجع رہے گی۔

عربی زبان کی بے پایاں وسعت کا زندہ ثبوت دیکھنا ہو تو اکبر بادشاہ کے وزیر فیضی کی تفسیر القرآن "سواطع الالہام" (الہام کی پھیلتی ہوئی شعائیں) اس کی نہایت روشن مثال ہے۔ ہزاروں صفحات پر پھیلی اس عربی تفسیر میں نقطوں والے حروف موجود نہیں۔ اس تفسیر کو عرفِ عام میں غیر منقوط تفسیر کہا جاتا ہے۔ ایک دو نمونے ملاحظہ کریں تاکہ عربی زبان کے ذخیرہ الفاظ اور وسعت دامانی کا اندازہ ہو۔ سورۃ الفاتحۃ کے نام بیان کرتے ہوئے فیضی لکھتے ہیں:

" و لها أسماء أحصاها العلماء، أحدها الدعاء لما هو مدعو أهل الله و هم دعوه لحصول المعاصد، و الأساس لما هو أس الكلام و أصله، و الأم لما هو جامل لمدلول الكل و مولد لحصول ما أوحاه الله طرا، و الحمد لما هو أول كلمها كما حكموا لأسماء السور أهو حاو لمحامده، و الأصل لما رأوا عوام أهل الاسلام طرحوا كلام الله و مالوا للهو و داوموا كلام أهل الأهواء رسموا كلاما مادحا للسور كلها لاصلاح أحوالهم" (ابوالفیض فیضی: سواطع الالہام ۱/ ۲۱، ط: ۳، ۱۳۰۶ھ/ ۱۸۸۹ء نولکشور پریس لکھنؤ، انڈیا)

"سورہ فاتحہ کے بہت سے نام ہیں۔ ان سب کو علماء نے بیان کیا ہے۔ ایک نام سورۃ الدعاء ہے کیونکہ وہ اللہ والوں کی دعا ہے اور انہوں نے حصول مقاصد کے لئے اسے بطور دعا پڑھا ہے۔ سورۃ الاساس اس کا نام ہے کیونکہ وہ کلام اللہ کی بنیاد ہے اور اصل ہے۔ سورۃ الام اسے اس لئے کہتے ہیں کہ وہ قرآن کے تمام معانی کی حامل ہے اور اللہ کے وحی کردہ جملہ مطالب کا مولد ہے۔ سورۃ الحمد بھی اسے کہتے ہیں کیونکہ سورت کا پہلا کلمہ حمد ہے اور علماء نے تمام سورتوں کے ناموں کا فیصلہ اسی طرح کیا ہے۔ یہ سورت اللہ کی تعریفوں کو محیط ہے۔ اس کو الاصل کا نام دیا گیا کیونکہ علماء نے عام مسلمانوں کو دیکھا کہ وہ اللہ کے کلام کو پس پشت ڈال کر لہو ولعب کی طرف متوجہ ہو گئے ہیں اور بندگانِ ہوا و ہوس کے کلام پر وقت گنوار ہے ہیں تو علماء نے ان کی اصلاح حال کی خاطر تمام سورتوں کی ابتدا میں سورتوں کی تعریف میں کلام لکھ دیا ہے۔"

لغوی تحقیقات میں بھی فیضی نے غیر منقوط حروف استعمال کیے ہیں۔ لفظ اسم کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"الاسم أصله سِمْوٌ كعلم و مصدره السُّمُوُّ وهو العلو، و أحد سماء و ورد أُسُمٌ و سِمٌ و سُمٌ أو وَسْمٌ أَسَمَهُ أعلمه و الْمَوْسِمُ الْمَعْلَمُ و الاسم العلم و الأول أصح لعدم ورود الأسام مكسرا" (ایضاً)

"اسم کی اصل عِلْمٌ کے وزن پر سِمْوٌ ہے۔ اس کا مصدر سُمُوٌّ بمعنیٰ بلندی ہے۔ اسم کی جمع اسماء ہے۔ اسم کی جگہ

أُسْمٌ، سِمٌ، سُمٌ بھی بولا جاتا ہے۔ دوسرا قول یہ ہے کہ اسم کی اصل وَسْمٌ ہے۔ أَسَمَهُ کے معنیٰ أَعْلَمَهُ ہے یعنی اس نے اسے آگاہ کیا۔ مَوْسَمٌ بمعنیٰ مَعْلَمٌ یعنی نشان کرنے کی جگہ ہے۔ اسم کے معنیٰ علامت ہیں۔ پہلا قول صحیح ترین ہے کیونکہ وَسْمٌ کی جمع مکسر اَوْسَامٌ نہیں آتی ہے۔ اوسم کی جمع مکسر وُسُوْمٌ اور اَوْسَمَةٌ ہیں۔" •

العربیۃ کے لغوی معنیٰ سے ہی اس زبان کی فصاحت و بلاغت کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔ ابن منظور افریقی لکھتے ہیں:

"و تقول: رجل عربی اللسان اذا کان فصیحا" (لسان العرب ٤/ ٢٨٦٥)

''اہلِ لغت آدمی کو عربی زبان والا تب کہتے ہیں جب وہ فصیح ہو۔''

أعرب یعرب کا معنیٰ ہوتا ہے صاف صاف گفتگو کرنا۔ حدیثِ نبوی ہے:

"الثیب تعرب عن نفسها و البکر رضاها صمته" (امام احمدبن حنبل: مسند ٤/ ٢٤، ١٩٢، ٣/ ٣٥٣، ط:المکتب الاسلامی للطباعة و النشر، بیروت)

''ثیبہ اپنے دل کی بات صاف صاف بیان کرے اور کنواری عورت کا خاموش رہنا ہی رضامندی (اجازت) ہے۔''

عَرَبَ کی وضاحت میں راغب اصفہانی لکھتے ہیں:

العربی: فصیح، وضاحت سے بیان کرنے والا۔ الأعراب: کسی بات کو واضح کر دینا۔ أعرب عن نفسه: اس نے بات کو وضاحت سے بیان کر دیا۔ حدیث میں ہے: الثیب تعرب عن نفسها کہ ثیب اپنے دل کی بات صاف صاف بیان کرسکتی ہے۔ اعراب الکلام: کلام کی فصاحت کو واضح کرنا۔ علمائے نحو کی اصطلاح میں اعراب کا لفظ ان حرکات وسکنات پر بولا جاتا ہے جو کلموں کے آخر میں یکے بعد دیگرے (حسب عوامل) بدلتے رہتے ہیں۔ العربی واضح اور فصیح کلام کو کہتے ہیں چنانچہ فرمایا: ﴿قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا﴾ واضح اور فصیح قرآن (نازل کیا) (١٢:٢)۔ ﴿بِلِسَانٍ عَرَبِيٍّ مُّبِيْنٍ﴾ فصیح عربی زبان میں...... (١٩٥:٢٦)۔ ﴿فُصِّلَتْ اٰيٰتُهٗ قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا﴾ جس کی آیات کھول کھول کر بیان کر دی گئی ہیں یعنی واضح قرآن (٣:٤١)۔ ما بالدار عریب: گھر میں کوئی نہیں ہے۔ امرأة عروبة: وہ عورت جو اپنے خاوند سے محبت اور پاکبازی کو ظاہر کرنے والی ہو۔ اس کی جمع عُرُبٌ ہے۔ قرآن پاک میں ہے: ﴿عُرُبًا اَتْرَابًا﴾ (اور شوہروں کی) پیاریاں اور ہم عمر (٣٨:٥٦)۔ اور عربت علیه کے معنیٰ کسی کو اس کی غلطی بتانے کے ہیں۔ حدیث میں ہے: عربوا علی الامام (امام قراءت میں غلطی کرے تو اسے بتادو) ...... اور آیتِ کریمہ: حُكْمًا عَرَبِيًّا کے معنیٰ واضح اور فصیح کتاب کے ہیں جو حق کو ثابت اور باطل کو غلط ثابت کر دکھائے۔

(المفردات فی غریب القرآن ص: ٦٠٧۔٦٠٨)

## (۴) مشترک، مترادف اور متضاد الفاظ کی کثرت

یوں تو کوئی زبان بھی مشترک الفاظ، مترادفات اور متضادات سے یکسر خالی نہیں مگر عربی زبان کو اس ضمن میں تمام زبانوں پر فوقیت حاصل ہے۔ اس میں ان الفاظ کی فراوانی ہے۔ عربی میں بعض الفاظ کثیر المعانی ہوتے ہیں۔ بعض الفاظ کے دو دو، تین تین اور چار چار معانی ہوتے ہیں۔ بعض الفاظ کے پچیس پچیس، تیس تیس اور اس سے بھی زیادہ معانی ہوتے ہیں۔

الفاظ مشترکہ کی مثالیں عین، قدر، روح اور اس جیسے دیگر الفاظ ہیں۔

(سمیح عاطف الزین: الاسلام و ثقافة الانسان ص:۲۹۱، ط:۷، ۱۴۰۱ھ/۱۹۸۱ء، دار الکتاب اللبنانی، بیروت)

● اسی طرح لفظ جبن پنیر کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے اور بزدلی کے لئے بھی، اسی طرح عین کا معنیٰ آنکھ، جاسوس اور چشمہ وغیرہ کیا جاتا ہے۔ آج کل ریڈیو میں استعمال کیے جانے والے الیکٹرک بلب کو بھی عین کہا جاتا ہے۔

(دیکھیے: علم اللغة العام ص:۲۵)

بیشمار الفاظ اس زبان کے ایسے ہیں کہ ایک ایک لفظ کے کئی کئی معانی ہیں اور بہت سے معانی ایسے ہیں جن کے لئے کئی کئی الفاظ ہیں۔ اور پھر ان الفاظ کے اندر کوئی نہ کوئی امتیازی بات اور کوئی نہ کوئی خصوصیت بھی موجود ہے۔ اگر آپ "عیــن" کے لفظ کو دیکھیں تو لغت میں اس کے اکاون گنائے گئے ہیں اور اکاون معانی آفتاب، آنکھ اور چشمہ وغیرہ بے شمار ایسے معانی ہیں جن کے لئے الگ الگ الفاظ ہیں۔ (مولانا کوثر نیازی: عربی زبان کی اہمیت (کتابچہ) ص:۱۱، ط: پاکستان نیشنل سینٹر سرور روڈ راولپنڈی۔ نیز مشترک الفاظ کی بحث کے لئے دیکھیے: البلغة ص:۴۸)

اس سلسلے میں امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

"و تسمِّی الشیء الواحد بالأسماء الکثیرة و تسمی بالاسم الواحد المعانی الکثیرة"

(الرسالة ص: ۵۲)

"(عربی زبان میں) ایک چیز کے بکثرت نام رکھے جاتے ہیں اور ایک لفظ کئی کئی معانی کے لئے استعمال ہوتا ہے۔"

عربی زبان میں ایک مفہوم سینکڑوں انداز سے مختلف الفاظ اور عنوانات سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ عربی زبان میں مترادفات کی کثرت کا اندازہ فیضی کی تفسیر سواطع الالہام اور صدیق حسن خان قنوجی کی کتاب مدارك الكلم سے کیا جاسکتا ہے۔ یہ دونوں کتب غیر منقوط ہیں۔ اگر عربی زبان میں مترادفات کی کثرت نہ ہوتی تو ایسا ممکن نہ تھا کہ انتیس حروفِ تہجی میں سے صرف تیرہ (غیر منقوط) حروف کو استعمال کر کے اتنی بڑی بڑی کتب مرتب کی جاتیں۔ مترادفات کی کثرت کی وجہ سے مقفیٰ اور مسجع عبارت لکھنا دیگر زبانوں کی بنسبت آسان ہے۔ عربی میں صنائع و بدائع کا استعمال جس قدر باآسانی ممکن ہے کسی اور زبان میں نہیں۔ مقامات بدیع الزمان، حریری اور مقامات زمخشری پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ صلاحیت عربی زبان میں کس قدر زیادہ ہے۔ کثرتِ مترادفات و متجانسات کی بنا پر عربی زبان فنِ خطابت کے لئے نہایت موزوں ہے۔

مترادفات کی کثرت جاننے کے لئے مندرجہ ذیل اعداد و شمار پر غور کیا جا سکتا ہے: عربی زبان میں تلوار کے ۱۰۰۰، شیر کے ۵۰۰، اونٹ کے ۵۰۰، مصائب کے ۴۰۰، سانپ کے ۲۰۰، پانی کے ۱۷۰، بستی کے ۱۲۰، درازی قد کے ۹۱، تاریکی کے ۵۲، کنویں کے ۴۸، سال کے ۲۴، اور روشنی کے ۲۱ نام ہیں۔ (دیکھیے: علوم القرآن، ص:۸۱-۸۲)

گرنا، گرانا کے لئے (قرآن میں) ۱۹ الفاظ استعمال ہوئے ہیں، سامان کے لئے ۱۵ الفاظ، کم کرنا کے لئے ۱۳، ہلاک کرنا کے

لئے ۱۳، کنارہ کے لئے ۱۳، مضبوط بنانے کے لئے ۱۲، زمین اور اس کی اقسام کے لئے ۲۰، ملانا کے لئے ۱۳، روکنا کے لئے ۱۵، ڈرنا کے لئے ۱۰، دوڑنا کے لئے ۱۱، چلنا کے لئے ۱۲، جھکنا کے لئے ۱۲، جماعت کے لئے ۱۴، بدلہ کے لئے ۱۲، خوش ہونا، اکٹھا کرنا، اٹھانا، دینا، دوست سب کے لئے دس دس الفاظ استعمال ہوتے ہیں۔

(مولانا عبدالرحمٰن کیلانی: مترادفات القرآن ص: ۸۔۹، ط: ۸، ۲۰۰۵ء، مکتبۃ السلام وسن پورہ، لاہور)

مگر ان الفاظ میں تھوڑا بہت فرق ضرور موجود ہوتا ہے۔ ذیل میں اس فرق کے تصور کو اجاگر کرنے کے لئے دو تین مثالیں دی جاتی ہیں:

آواز کے لئے قرآن میں چوبیس الفاظ استعمال ہوئے ہیں، ان الفاظ کی تفصیل یہ ہے:

(۱) صوت عام ہے، ہلکی ہو۔ بلند۔ جاندار کی ہو، بے جان کی ہو، بے معنیٰ ہو یا بامعنیٰ ہو۔

(۲) صدّ: چیخنا چلانا یا کراہنا۔
(۳) صرخ: فریاد کی صورت چلانے کی آواز۔
(۴) همس: انسان کی کسی بھی حرکت کی ہلکی سی آواز۔
(۵) حسیس: قدموں کی آہٹ کی طرح خفیف آواز۔
(۶) مکاء: سیٹی کی قسم کی آواز۔
(۷) تصدية: تالی کی آواز۔
(۸) ضبح: دوڑتے وقت ہانپنے کی آواز۔
(۹) خوار: بچھڑے کی آواز۔
(۱۰) زفیر: گدھے کے رینگنے کی ابتدا۔
(۱۱) شهيق: گدھے کے رینگنے کی انتہا۔
(۱۲) لهث: کتے کے ہونکنے کی آواز۔
(۱۳) رکز: مکھی کی بھنبھناہٹ جیسی آواز۔
(۱۴) صيحة: بلند اور بے معنیٰ آواز۔
(۱۵) صاخة: کان پھوڑنے والی کرخت اور بلند آواز۔
(۱۶) تغيظ: غیظ وغضب میں جھنجلاہٹ۔
(۱۷) هد: دھڑام کی آواز۔
(۱۸) غلي: ہنڈیا کے ابلنے کی آواز۔
(۱۹) صلصال: پختہ مٹی کے کھنکھنے کی آواز۔
(۲۰) قارعة: کھڑکھڑانے کی آواز۔ (ایضاً ص: ۱۰۳)

سامان کے لئے عربی میں بکثرت الفاظ ہیں۔ ان الفاظ میں مندرجہ ذیل قرآن میں استعمال ہوئے ہیں:

۱: عرض: دنیا اور اس کے سامان کی بے ثباتی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

۲: متاع: ہر وہ سامان جس سے فائدہ اٹھایا جائے۔

۳: أثاث: گھر کا متفرق سامان۔

۴: رحل: سفر میں ساتھ رہنے والا سامان۔

۵: وعاء: ہر وہ سامان جو منہ بند یا مقفل ہو۔

۶: جهاز: ہر وہ سامان جو روانہ ہونے تک تیار کیا جائے خواہ زاد ہو یا رحل

۷: زاد: دورانِ سفر خورد و نوش کا سامان۔

۸: أسلحة: آلاتِ حرب و ضرب۔

۹: عدة: جنگی تیاری اور اس سے متعلقہ ہر قسم کا سامان اور تیاری۔

۱۰: نعمة: سامانِ تعیش۔

۱۱: ریش: فاخرانہ لباس اور اس کے متعلقات۔

۱۲: بضاعة: فروختنی سامان یا سرمایہ۔

۱۳: ماعون: عام استعمال کی چھوٹی گھریلو اشیاء۔

۱۴: حذر: اپنے بچاؤ کا سامان۔

۱۵: معایش: سامانِ زیست اور اس کے لوازماتِ زندگی۔ (ایضاً، ص:۵۷۶)

جماعت کے لئے قرآن پاک میں مندرجہ ذیل الفاظ استعمال ہوئے ہیں:

۱: جمیع (ج م ی ع) کسی بھی موقع پر جمع شدہ لوگ

۲: رھط (ر ہ ط) اس جماعت کا سردار جس میں ایک ہی خاندان کے دس تک نوجوان شامل ہوں

۳: شرزمة (ش ر ز م ۃ) کمزور لوگوں کی چھوٹی سی جماعت۔

۴: عصبة (ع ص ب ۃ) طاقتور لوگوں کی چھوٹی سی جماعت۔

۵: طائفة (ط ا ء ف ۃ) ایک رائے اور ایک مذہب کے لوگ

۶: فئة (ف ء ۃ) ایک دوسرے سے تعاون حاصل کرنے والی جماعت

۷: فرقة (ف ر ق ۃ) کسی بڑی جماعت سے الگ ہونے والی چھوٹی جماعت

۸: ثلة (ث ل ۃ) کثیر تعداد کے لئے آتا ہے۔

۹: زمرة (ز م ر ۃ) کسی بڑی جماعت کے بکھرے ہوئے ٹولے جو نقل و حرکت کر رہے ہوں۔

۱۰: عزین (ع ز ی ن) ایک ہی نسب کے لوگ۔

۱۱: حزب (ح ز ب) لشکر، سیاسی پارٹی۔

۱۲: معشر (م ع ش ر) کسی مخصوص مقصد کی حامل جماعت کے کل افراد۔

۱۳: ثقلان (ث ق ل ا ن) دو بڑی مخلوقات یعنی جن اور انسان۔

۱۴: أمة (أ م ۃ) ایک امام کے متبع ہم عقیدہ لوگ۔ (ایضاً ص:۱۰)

اضداد کی کثرت بھی عربی زبان کی ایک عجیب خصوصیت ہے۔ بعض الفاظ کے معانی ایک دوسرے کی ضد ہوتے ہیں نَیْلٌ کا

معنیٰ پیاسا اور سیراب ہونا ہے۔ ذاب کا معنیٰ پگھلنا اور جم جانا ہے۔ بیع کا معنیٰ خریدنا اور فروخت کرنا۔ وراء کا معنیٰ آگے اور پیچھے دونوں ہے۔ بَیْنٌ کا معنیٰ ملاقات اور فراق۔ ایسے الفاظ کی عربی زبان میں اس قدر بہتات ہے کہ علماء نے لغاتِ اضداد کو مستقل طور پر اپنی تصانیف کا موضوع بنایا ہے۔ چند سال پہلے علامہ ابن الانباری کی کتاب الاضداد بڑی آب و تاب کے ساتھ کویت سے شائع ہوئی ہے۔

ذیل میں اضداد کی چند نمایاں مثالیں پیش کی جاتی ہیں:

(ا) بیع، باع بمعنیٰ خرید و فروخت کرنا۔ خریدنا بھی اور فروخت کرنا بھی۔ سودا بازی کرنا، اور بائع خواہ چیز لینے والا ہو یا دینے والا، کہتے ہیں: باع فلانا کتابا یعنی کسی کو کتاب دے کر قیمت لے لینا (بیچنا) أو من فلان کتاباً یعنی کسی سے کتاب لے کر قیمت دینا (خریدنا) (منجد)۔ قرآن کریم میں یہ لفظ سودا بازی کے معنوں میں تو آیا ہے لیکن خریدنے یا بیچنے کے الگ الگ معنوں میں استعمال نہیں ہوا (البتہ لغوی لحاظ سے ابتاع کا لفظ خریدنا کے معنوں میں آتا ہے۔ اور عرف عام میں بائع کا لفظ فروخت کنندہ لئے استعمال ہوا ہے) قرآن میں ہے: ﴿وَ اَشْهِدُوْٓا اِذَا تَبَايَعْتُمْ﴾ (۲:۲۸۲) ''جب تم آپس میں خرید و فروخت کرو تو گواہ بنالیا کرو۔'' (ایضاً ص:۹۶۷)

(ب) شریٰ: جس طرح باع کا لفظ خرید و فرخت دونوں معنوں میں آتا ہے اسی طرح شریٰ کا لفظ دونوں معنوں میں آتا ہے (منجد) قرآن میں ہے: ﴿وَشَرَوْهُ بِثَمَنٍۭ بَخْسٍ دَرَاهِمَ مَعْدُوْدَةٍ﴾ (۱۲:۲۰) ''اور یوسف کو اس کے بھائیوں نے حقیری قیمت یعنی چند درہموں کے عوض بیچ ڈالا۔'' تو اس کا دوسرا معنیٰ یہ ہے کہ قافلہ والوں نے یوسف علیہ السلام کو حقیری قیمت کے عوض خرید لیا۔ اسی طرح دوسرے مقام پر ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿وَ لَبِئْسَ مَا شَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَهُمْ﴾ (۲:۱۰۲) ''اور جس چیز کے عوض انہوں نے اپنی جانوں کو بیچ ڈالا وہ بری تھی۔'' بالفاظ دیگر جو چیز انہوں نے اپنی جانوں کے عوض خریدی تھی وہ بری تھی۔ البتہ جب یہ لفظ باب افتعال میں آئے تو اس کے معنیٰ ''خریدنا'' سے مخصوص ہو جاتے ہیں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَ اَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ﴾ (۹:۱۱۱) ''بے شک اللہ تعالیٰ نے مومنوں سے ان کے جان و مال خرید لئے ہیں اور ان کے عوض ان کے لئے جنت ہے۔'' (ایضاً ص:۹۶۹)

(ج) دین: دانه یدین دینا ـ بمعنیٰ اسے محکوم کیا۔ عبادت چاہی، ذلیل کیا، اس پر حکومت کی۔ دان الرجل بمعنیٰ عزت دی۔ ذلیل کیا۔ تابعداری کی۔ بے فرمانی کی (م۔منجد) گویا دین میں دو متضاد مفہوم پائے جاتے ہیں۔ مکمل حاکمیت بھی اور عبدیت: غلامی اور تذلل بھی۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿اَلَا لِلّٰهِ الدِّيْنُ الْخَالِصُ﴾ (۳۹:۳) ''دیکھو! خالص عبادت اللہ ہی کے لیے (زیبا) ہے'' (جالندری) (فتح محمد) تو اس کا دوسرا مطلب یہ ہے کہ پوری کی پوری حاکمیت اللہ ہی کے لئے سزاوار ہے۔ چنانچہ دوسرے مقام پر فرمایا: ﴿وَ قٰتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّ يَكُوْنَ الدِّيْنُ لِلّٰهِ﴾ (۲:۱۹۳) ''اور ان (مشرکین) سے اس وقت تک لڑتے رہنا کہ فساد نابود ہو جائے اور حکم رہے اللہ کا'' (عثمانی) (مولانا

شبیر احمد) علاوہ ازیں دین کے معنیٰ جزا و سزا یا قانونِ تعزیرات بھی ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿مَا كَانَ لِيَاْخُذَ اَخَاهُ فِي دِيْنِ الْمَلِكِ﴾ (۱۲:۷۶) ''بادشاہ کے قانون کے مطابق یوسف اپنے بھائی کو نہیں لے (رکھ) سکتے تھے۔'' اور قانونِ جزا و سزا پر عمل درآمد کی قوت بھی۔ ارشاد باری ہے: ﴿مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ﴾ (۱:۴) ''وہ (اللہ) جزا و سزا کے دن (قیامت کے دن) کا مالک ہے۔'' دوسرے مقام پر فرمایا: ﴿فَلَوْ لَا اِنْ كُنْتُمْ غَيْرَ مَدِيْنِيْنَ تَرْجِعُوْنَهَآ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ﴾ (۵۶:۸۶۔۸۷) ''پھر اگر تم جزا و سزا سے آزاد ہو اور اپنی بات میں سچے ہو تو (مرتے وقت) روح کو واپس کیوں نہیں کر لیتے؟'' (مترادفات القرآن، ص: ۹۶۸۔۹۶۹)

## (۵) خصوصیتِ اعراب

عربی زبان میں اعراب (زبر، زیر، پیش) موجود ہیں جو عربی زبان کی خاص خصوصیت ہے۔ ان کی وجہ سے تلفظ درست اور آسانی سے ادا ہو جاتا ہے اور اس کے غلط ہونے کا امکان ہی نہیں رہتا۔ اگرچہ بابلی زبان میں بھی اعراب پائے جاتے ہیں مگر وہ زبان مردہ ہو چکی ہے۔ اعراب کے بدلنے سے معانی بدل جاتے ہیں۔ مثلاً لفظ ذھبت کے ت پر اعراب بدلنے سے مندرجہ ذیل قسم کے معنوی تغیرات پیدا ہوتے ہیں: ذَهَبَتْ (وہ ایک عورت گئی)، ذَهَبْتَ (تو ایک مرد گیا)، ذَهَبْتِ (تو ایک عورت گئی)، ذَهَبْتُ (میں گیا یا گئی)۔

عربی زبان کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ ''زیر، زبر اور پیش سے بھی یہ بہت سے مفہوم اجاگر کرتی ہے۔ بہت سے معانی پر روشنی ڈالتی ہے۔ اس کے ادب کو پڑھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ پیش اس کے ہاں قوی تر ہے۔ پھر زبر اس سے کم اور زیر اس سے بھی کم اور ان کے اختصاص سے حتیٰ کہ جزم کے اختصاص سے اس کے ہاں معانی کی دنیا زیر و زبر ہو جاتی ہے۔ مثال کے طور پر 'سبق'' (Sabaq) دوڑ میں آگے نکلنے کو کہیں گے۔ لیکن ''سبق'' (Sabaqa) وہ روپیہ ہے جو دوڑ پر لگایا جاتا ہے۔ اسی طرح ''حَمل'' (Hamal) بوجھ جو آسانی سے اٹھایا جا سکتا ہے۔ جو پھل درخت اٹھاتا ہے وہ بھی اسی سے تعبیر ہوتا ہے۔ لیکن اسی کو جب ''حِمل'' (Himal) کہیں گے تو وہ بوجھ جس کا اٹھانا دشوار ہوتا ہے۔ سورہ یوسف میں ہے: ﴿وَلِمَنْ جَآءَ بِهٖ حِمْلُ بَعِيْرٍ وَّ اَنَا بِهٖ زَعِيْمٌ﴾ (۱۲:۷۲) ''اور جو شخص اس کے لا کر حاضر کرے گا اس کے ایک بارِ شتر ملے گا اور میں اس کے دلوانے کا ذمہ دار ہوں۔'' تو حِمل (Himal) اونٹ کا بوجھ ہوا۔ زیر سے حِمل کہہ کر یہ بات پیدا کر دی ہے۔'' (عربی زبان کی اہمیت، ص: ۱۰)

عربی زبان میں افعال کے عین کلمہ ☆ کی حرکت کے بدلنے سے معانی میں تبدیلیاں رونما ہو جاتی ہیں۔ مندرجہ ذیل چند مشہور افعال پر غور کرنے سے یہ حقیقت کھل کر سامنے آ جاتی ہے:

۱۔ أَذِنَ يَأْذَنُ أَذَنًا: سننا — أَذِنَ يَأْذِنُ إِذْنًا: اجازت دینا

۲۔ بَلَغَ يَبْلُغُ بُلُوْغًا: پہنچنا — بَلُغَ يَبْلُغُ بَلَاغَةً: فصیح زبان ہونا

☆۔ عربی زبان میں فعل کو وزن قرار دیا گیا ہے۔ جس کو میزانِ صرفی کہا جاتا ہے۔ ف کی جگہ پر آنے والا حرف فاء کلمہ، ع کی جگہ پر آنے والا عین کلمہ جبکہ ل کی جگہ پر آنے والا حرف لام کلمہ کہلاتا ہے۔

۳۔ جَنَّ یَجُنُّ : چھپانا، ڈھانپنا　جُنَّ یُجَنُّ: دیوانہ ہونا، عقل زائل ہونا　جَنَّ یَجِنُّ: جنین کا رحم میں چھپنا

۴۔ حَسَّ یَحُسُّ : جڑ سے اکھاڑنا　حَسَّ یَحِسُّ : محسوس کرنا، معلوم کرنا

۵۔ شَعِرَ یَشْعَرُ: بال لمبے اور زیادہ ہونا　شَعُرَ یَشْعُرُ: معلوم کرنا، شعور رکھنا، سمجھنا　شَعَرَ یَشْعُرُ: شعر کہنا

۶۔ ظَلَمَ یَظْلِمُ: ظلم کرنا　ظَلِمَ یَظْلَمُ : اندھیرا کرنا

۷۔ عَلِمَ یَعْلَمُ: جاننا، یقین کرنا　عَلَمَ یَعْلُمُ: نشان لگانا

۸۔ لَبَسَ یَلْبِسُ: ملانا، مشکوک بنانا، خلط ملط کرنا　لَبِسَ یَلْبَسُ: کپڑے پہننا

(ان الفاظ اور ان جیسے بیسیوں الفاظ کے لئے دیکھیے: مترادفات القرآن ص ۹۸۳۔۹۹۰)

## (۶) دقتِ تعبیر

دقتِ تعبیر عربی کی نمایاں خصوصیت ہے۔ یعنی جن مفہومات کا اظہار دوسری زبانوں میں مرکب فقرات اور جملوں سے کیا جاتا ہے، مفہوم خواہ کتنا ہی جزوی یا فروعی کیوں نہ ہو، اس کے لئے عربی میں ایک خاص لفظ لیجیے مثلاً انسان کے ہاتھ کو ہی لیجئے اس کے مجموعی حیثیت سے یَدٌ کہتے ہیں پھر ہاتھ کے مختلف حصوں کے لئے مختلف نام ہیں۔ جیسے انگلی کو اِصْبَعٌ اور انگلی کے سرے کو أَنْمُلٌ کہتے ہیں، اور پانچوں انگلیوں کے لئے علیحدہ علیحدہ نام ہیں: اِبْھَامٌ (انگوٹھا)، سَبَّابَۃٌ (شہادت کی انگلی)، وُسْطٰی (درمیانی انگلی)، بِنْصَرٌ (چوتھی انگلی)، خِنْصَرٌ (چھنگلیا)، شِبْرٌ (انگوٹھے اور چھنگلیا کا درمیانی فاصلہ)، فِتْرٌ (انگوٹھے اور سبابہ کا درمیانی فاصلہ)، رَتَبٌ (وسطٰی اور سبابۃ کا درمیانی فاصلہ)، عَتَبٌ (وسطی اور بنصر کا درمیانی فاصلہ)، وَصِیْمٌ (بنصر اور خنصر کا درمیانی فاصلہ)، ظُفُرٌ (ناخن)، زَ: نَقِیْرٌ (ناخن کا پختہ حصہ جو تراشا جاتا ہے)، کَدِبَۃٌ وَ کَدَبَۃٌ (ناخنوں پر ظاہر ہونے والی سفیدی)، النَّتَشُ وَ النَّمَشُ وَالْحِقَافُ وَ الْھِلَالُ (ناخنوں کو دبانے سے ان کے نیچے ظاہر ہونے والی سفیدی جو چھوڑ دینے پر ختم ہو جاتی ہے) (دیکھیے: ابوالحسن علی بن اسماعیل المعروف ابن سیدہ: المخصص ، السفر الثانی ۲/۱۔۱۰، ط: دارالآفاق الحدیدۃ ، بیروت، لبنان)

عربی زبان کی دقتِ تعبیر کا اندازہ اسی بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ مشہور نحوی اور لغوی ابنِ سیدہ (م ۴۵۸ھ) نے اپنی کتاب المخصص کے پہلے دو حصے (السفر الأول اور السفر الثانی) انسانی جسم کے اعضاء کے اسماء اور ان کی مختلف خوبیوں اور خامیوں کے لئے مختص کر دیئے۔ یہ دو حصے بڑے سائز کے دو سو بیالیس صفحات پر مشتمل ہیں۔ اسی طرح ثعالبی کی کتاب فقہ اللغۃ بھی ایسی مثالوں سے بھری پڑی ہے۔

دن کے مختلف حصوں اور اوقات کے عربی زبان میں مختلف نام ہیں۔ ابن سیدہ نے صفۃ النھار و أسماء ہ (دن کی حالت اور اس کے نام) کے عنوان کے تحت دن کی کئی حالتوں کے مختلف نام ذکر کیے ہیں۔ مثلاً غدوۃ (نمازِ فجر سے طلوعِ آفتاب تک کا وقت)، الابکار، البکور، البکرۃ (صبح سویرے کا وقت)، سفر (طلوعِ فجر سے طلوعِ آفتاب تک کا وقت)، شروق (سورج نکلنے کا وقت)، رأد (دن کو اگر پانچ حصوں میں تقسیم کیا جائے تو پہلا حصہ رأد الضحی کہلاتا ہے)، متوع (ضحیٰ کا وقت جب اپنی

بلندی کو پہنچ جائے)، فوعة (دن کا ابتدائی حصہ)، نصف النهار، المليساء (نصف النہار)،ضحوة (نصف النہار کے قریب والا وقت)، الهاجرة و الهجير (ظہر سے پہلے قریب والا وقت)،صكة (جب الہاجرۃ اور الہجیر کی گرمی سخت ہو)،القائلة و الغائرة (نصف النہار پر آرام کا وقت)، روحة (زوالِ آفتاب سے رات تک کا وقت)، الأصيل (مغرب سے کچھ پہلے کا وقت)، المساء (عصر سے غروبِ آفتاب تک کا وقت)، الصرعان (طلوع آفتاب سے ضحیٰ کے آخری وقت تک اور عصر سے رات تک کے اوقات)۔(ایضاً،السفر التاسع۲/۵۱۔۶۰)

باریک تعبیر کی ایک مثال یہ ہے کہ کسی چیز کو انگلیوں سے پکڑنے کو قبص (بالصاد المهملة) اور پورے ہاتھ سے پکڑنے کو قبض (بالضاد المعجمة) کہتے ہیں۔راغب اصفہانی لکھتے ہیں:

القبض کے معنی چٹکی سے کوئی چیز لینے کے ہیں اور جو چیز چٹکی سے لی گئی ہو اسے قبص و قبيصة کہا جاتا ہے۔اسی لئے قبيص حقیر چیز کے لئے استعمال ہوتا ہے؛ اور آیت:﴿فَقَبَضْتُ قَبْضَةً﴾ (۹۶:۲۰) ''تو میں نے ایک مٹھی بھر لی'' میں ایک قراءت فَقَبَصْتُ قَبْصَةً(صاد مهمله) کے ساتھ بھی ہے۔

قبوص سبک رفتار اور چست گھوڑا جو دوڑتے وقت صرف سم ہی زمین پر لگائے...... القبض کے معنی کسی چیز کو پورے پنجے کے ساتھ پکڑنے کے ہیں جیسے قبض السيف وغیرہ تلوار کو پکڑنا۔قرآن میں ہے:﴿فَقَبَضْتُ قَبْضَةً مِّنْ أَثَرِ الرَّسُوْلِ﴾ ''تو میں نے فرشتے کے نقشِ پا سے ایک مٹھی بھر لی۔'' (۹۶:۲۰) قبض اليد على الشيء کے معنی مٹھی میں لینے کے ہیں۔

(المفردات فی غریب القرآن ،ص:۷۲۴)

## (۷) ایجاز واطناب

عربی زبان کی ایک حیران کن خصوصیت اور صنعت ایجاز و اطناب بھی ہے۔اگر عرب کسی بات کو طول دینا چاہیں تو مختصر سے مختصر بات کو ایک خطبہ اور مقالہ بنا دیں اور اگر ایجاز چاہیں تو طویل سے طویل کلام کو ایک دو لفظوں ایک دو حرفوں سے ادا کر دیں۔

عربی زبان میں اختصار تو حد درجہ کا ہے۔دوزبانوں میں ہم کسی مطلب کو متعدد الفاظ یا بے شمار جملوں میں ادا کرتے ہیں اور اس سے کم الفاظ میں ان مطالب کو ادا کرنے کی کوئی صورت نہیں ہوتی لیکن عربی زبان میں ایک حیرت انگیز خصوصیت ہے کہ بے شمار الفاظ میں ادا ہونے والا مفہوم ایک مختصر سے لفظ میں ادا کر دیتی ہے۔مثلاً ایک شخص نے انا لله و انا اليه راجعون پڑھا اس سارے مفہوم کو عربی میں ایک لفظ اِسْتَرْجَعَ سے ادا کرتے ہیں۔ایک شخص نے حي على الصلوة اور حي على الفلاح کہا، یہ ساری بات عربی میں صرف ایک لفظ حَيْعَلَ سے ادا ہو جاتی ہے۔اونٹ اپنا سینہ زمین پر لگا کر بیٹھا، اس سارے مطلب کو ادا کرنے کے لئے عربی میں ایک لفظ بَرَكَ ہے۔

خاصیاتِ ابواب میں سے بعض ابواب کا خاصہ قصر ہوتا ہے۔قصر کا مطلب ہے اختصار کے لئے مرکب سے کوئی کلمہ مشتق کرنا جیسے هَلَّلَ اس نے لا اله الا الله پڑھا۔

اسی طرح سَبَّحَ کا معنیٰ اس نے سبحان اللہ کہا، تَعَوَّذَ اس نے أعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھا، بَسْمَلَ اس نے بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھی، حَوْقَلَ اس نے لا حول و لا قوۃ الا باللہ پڑھا۔

## (۸) صرفی واشتقاقی خصوصیات

عربی زبان کا ایک ایک لفظ بے شمار صورتیں اختیار کرتا ہے نیز مختلف اور متعدد معانی کے لحاظ سے ایسا پھیلتا ہے جیسے کوئی قطرہ پھیل کر سمندر ہو جائے۔ لفظ کو مختلف صورتوں میں ڈھالنے کے لئے عربی قواعد میں بیسیوں ابواب ہیں، اور پھر ہر باب میں مختلف نوعیتوں کے معانی سرانجام دینے کے لئے لفظ جن اصولی اور فروعی تبدیلیوں کی راہوں میں گھومتا ہے انہیں صرف صغیر اور صرف کبیر کا نام دیا جاتا ہے۔ ایک لفظ مختلف ابواب اور گردان کی مختلف راہیں گھوم کر کئی کئی سو بامعنیٰ شکلیں اختیار کرتا ہے، اور پھر مختلف صلوں کے ساتھ مختلف معنوں میں استعمال ہو کر اس قدر پھیلتا ہے کہ عقلِ انسانی متحیر ہو جاتی ہے۔

عربی زبان کے سہ حرفی لفظ کے حروف کی ترتیب کسی صورت میں بھی بدل دی جائے لفظ عموماً بے معنیٰ نہیں ہوتا بلکہ اس کا کوئی نہ کوئی معنیٰ ضرور بن جاتا ہے۔ ہر سہ حرفی لفظ کے حروف چھ طرزوں میں بدلے جا سکتے ہیں۔ مثلاً لفظ حمل کے تین حرفوں کی ترتیب بدلنے سے چھ لفظ بنتے ہیں: حمل: پیٹ کا بچہ، درخت کا پھل؛ حلم: بردباری؛ لحم: گوشت؛ ملح: نمک؛ لمح: چشم زدن؛ محل: دھوکہ، مکر، غبار وغیرہ۔ خلیل بن احمد مشہور نحوی نے صوتی ترتیب سے مرتب کردہ اپنی کتاب کتاب العین میں تقلیبات کا منہج اختیار کیا ہے۔ ایک لفظ کی الٹ پلٹ کر بننے والی تمام صورتوں کو ایک ہی جگہ پر ذکر کرتے ہیں۔ اگر لفظ ثلاثی ہو تو دو شکلیں بنتی ہیں۔ مثلاً عق اور قع، ثلاثی کی چھ شکلیں بنتی ہیں مثلاً ع ب د سے عبد، عدب، دعب، دبع، بعد اور بدع، رباعی لفظ کی چوبیس جبکہ خماسی کی ایک سو بیس شکلیں بنتی ہیں۔ (الدکتور طلبه ابو هدیمه: المکتبة اللغویة (قبس من وحی اللغة)، ص: ۹۴۔۹۶، ط: ۱۴۱۶ھ/۱۹۹۵ء، کلیة الدراسات العربیة و الاسلامیة، جامعة القاهرة، مصر)

**نوٹ:** ...... کتاب العین کو حرف عین سے شروع کیا گیا ہے اس لئے اس کا نام یہ رکھا گیا ہے، عین سے شروع کرنے کی وجہ یہ ہے کہ اس معجم کی ترتیب مخارجِ حروف کے اعتبار سے ہے۔

عربی زبان کا ہر لفظ مادہ رکھتا ہے جو عموماً سہ حرفی ہوتا ہے۔ اس سے بے شمار مشتقات نکلتے ہیں، مثلاً ق ب ل ایک سہ حرفی مادہ ہے اس سے مندرجہ ذیل الفاظ بنتے ہیں:

قَبْلُ: بمعنیٰ پیش، پہلے
قَبْلَةٌ: بالفتح ایک قسم مہرہ جسے جادوگر استعمال کرتے ہیں۔
قِبْلَةٌ: بالکسر ہر وہ چیز جس کو سامنے رکھیں۔
قُبُلٌ: بالضم پہاڑ کی چوٹی، چہرہ، کسی چیز کی ابتدا۔
قُبُلٌ: بضمتین سامنے (ضد دُبر)
قِبَلٌ: اول کسرہ بعدہ فتحہ طاقت
قُبُلٌ: ظاہر، سامنے
قُبْلَةٌ: بالضم بوسہ
قَبَلٌ: بفتحتین زمین کی بلندی جو سامنے آئے

یہاں تک تو خود مادہ ہی باختلاف حرکات مختلف معانی دیتا رہا ہے۔ اب حرف زائد کی زیادتی سے جو الفاظ پیدا ہوتے ہیں انہیں دیکھیے:

قَبِیلٌ: ضامن، کفیل، اللہ تعالیٰ کی اطاعت، قوم — قَبِیلَۃٌ: قوم، قبیلہ

قَبُولٌ: عافیت ونعمت کا آنا — قُبَالٌ: پیشانی

قِبَالٌ: جوتے کا تسمہ — قُبَالَۃٌ: سامنے

قَبَالَۃٌ: وہ کام یا فرض جس کو انسان اپنے اوپر لازم کرلے — قَابِلٌ: آئندہ سال

قَابِلَۃٌ: آنے والی رات — قَابِلَۃٌ: دایہ

مُقْبِلٌ: آنے والا، آئندہ — اِقْبَالٌ: سامنے آنا، متوجہ ہونا

اِسْتِقْبَالٌ: کسی کی طرف منہ کرنا — مُقَابَلَۃٌ: آمنے سامنے ہونا

تَقَابُلٌ: ایک دوسرے کے سامنے ہونا — تَقْبِیلٌ: چومنا

اِقْتِبَالٌ: احمق ہونے کے بعد عقلمند بن جانا، نئے سرے سے شروع کرنا

تَقَبُّلٌ: دعا کا قبول کرنا۔ (لسان العرب: مادہ: ق ب ل، ۳۵۱۶/۵-۳۵۲۲)

ق ب ل سے بننے والے افعال اس کے علاوہ ہیں۔

اسی طرح (Root) میں ایک حرف کی تبدیلی سے مقید یا مخالف معانی پیدا ہو جاتے ہیں۔ چند مثالیں درج ذیل ہیں:

۱: بَتَرَ: دم کٹنا، جبکہ بَتَكَ: دیگر اعضاء کا کٹنا (مفردات)

۲: بَرَزَ: سامنے آنا، کھلے میدان میں نکل آنا (مفردات) جبکہ بَرِحَ: کھلے میدان کو چھوڑ دینا، جدا ہونا، ہٹنا (منجد)

۳: تَرِبَ: مفلسی کی وجہ سے خاک میں رُل جانا جبکہ تَرِفَ: بدمست کر دینے والی خوشحالی کی زندگی

۴: جَسَّسَ: کسی چیز کے اندرونی حالات معلوم کرنے کے لئے جستجو کرنا جبکہ حَسَّسَ: بیرونی حالت معلوم کرنے کے لئے جستجو کرنا

۵: دَرَجٌ: سیڑھی کے ڈنڈے یا اڈے سے جب اوپر چڑھا جائے تو یہ دَرَجٌ (ج: دَرَجَاتٌ) کہلائیں گے اور جب اوپر سے نیچے اتریں گے تو یہ دَرَكٌ (ج: دَرَكَاتٌ) کہلائیں گے۔ (مترادفات القرآن، ص: ۹۷۲-۹۷۴)

## (۹) تسہیل

عربی زبان میں تکلم اور تلفظ کی آسانی کا بہت لحاظ رکھا گیا ہے۔ ادغام، قلب، ابدال اور تخفیف کے اصول بھی تسہیل کے لئے ہیں کہ جہاں ایک سے زیادہ ساکن حروف جمع ہو جائیں جن کی ادائیگی زبان پر مشکل ہوتی ہے تو اس کو کسی دوسرے حرف سے بدل دیا جاتا ہے، یا پھر اجتماع ساکنین میں ایک ساکن کو گرا دیا جاتا ہے۔

ہفت اقسام میں تسہیل کے لئے کئی قسم کے تغیرات ہوتے ہیں۔ علم الصرف کے موضوع پر لکھی گئی مشہور ومعروف کتاب علم

الصیغۃ سے چند قواعد اور مثالیں درج کی جاتی ہیں تاکہ سہولت کا قاعدہ نمایاں ہو۔

یائے ساکن غیر مدغم ضمہ کے بعد ہو تو واؤ سے بدل جاتی ہے جیسے مُوْسِرٌ جو اصل میں مُیْسِرٌ تھا.....ضمہ کے بعد الف واقع ہو تو واؤ سے بدل جاتا ہے جیسے قُوْتِلَ ماضی مجہول کو قَاتَلَ ماضی معروف سے بنایا، پہلے حرف کو ضمہ دیا، اس کے بعد چونکہ الف تھا تو اسے واؤ سے بدل دیا اور آخر کے ماقبل کو کسرہ دیا۔

(مفتی عنایت احمد کاکوری: علم الصیغۃ (مترجم) ص:۸۰، ط:۱۴۱۳ھ/۱۹۹۲ء تنظیم المدارس، لوہاری دروازہ، لاہور)

فتحہ کے بعد واؤ اور یاء (چند شرائط کے ساتھ) الف سے بدل جاتے ہیں۔ مثلاً قَالَ اصل میں قَوَلَ تھا، بَاعَ اصل میں بَیَعَ، دَعَا اصل میں دَعَوَ، رَمٰی اصل میں رَمَیَ تھا، بَابٌ اصل میں بَوَبٌ اور نَابٌ اصل میں نَیَبٌ تھا۔ (ایضاً ص:۸۱۔۸۲)

اگر واؤ یا یاء کا ماقبل ساکن ہو تو ان کی حرکت ماقبل کو دیتے ہیں اور اگر یہ حرکت فتحہ ہو تو واؤ اور یاء کو (چند شرائط کے ساتھ) الف سے بدلتے ہیں جیسے یَقُوْلُ ، یَبِیْعُ : یُقَالُ، یُبَاعُ۔ اصل میں یَقْوُلُ ، یَبْیِعُ ، یُقْوَلُ اور یُبْیَعُ تھا۔ (ایضاً ص:۸۳)

اسی طرح دُلِیٌّ کی تعلیل دیکھی جاسکتی ہے۔ یہ اصل میں دُلُوْوٌ تھا (جس کی ادائیگی زبان پر ثقیل تھی) کلمہ کے آخر میں دو واؤ جمع ہوئیں، دونوں کو یاء سے بدل کر ادغام کیا اور ماقبل کے ضمہ کو کسرہ سے بدلا۔ (ایضاً ص:۱۱۸ (حاشیہ)

تَحِیَّۃٌ اصل میں تَحْیِیَۃٌ تھا (بروزن تَفْوِیَۃٌ) یاء کی حرکت حاء کو دے کر ادغام کیا تَحِیَّۃٌ ہو گیا۔ (ایضاً ص:۱۲۵ (حاشیہ)

أَئِمَّۃٌ اصل میں أَءْمِمَۃ تھا، پہلے میم کی حرکت نقل کر کے ماقبل کو دی، پھر میم کا میم میں ادغام کیا أَئِمَّۃٌ ہو گیا۔

(ایضاً ص:۱۲۹)

فصیح عربی زبان میں ساکن حرف سے ابتدا نہیں کی جاتی اور نہ متحرک پر وقف کیا جاتا ہے تو متحرک اور ساکن کے درمیان کم از کم ایک حرف لایا جاتا ہے۔ (الأساتذۃ: مذکرات فی النحو و الصرف، ط:۱۴۱۶ھ، کلیۃ اللغۃ العربیۃ، الجامعۃ الاسلامیۃ، المدینۃ المنورۃ)

یہ بھی درحقیقت سہولتِ نطق کا ایک پہلو ہے۔

الغرض یہ حرفی و حرکاتی خوبیاں، صرفی ونحوی کاملیت، یہ اختصار و جامعیت، یہ وسعت و ندرت اور سہولت دیگر زبانوں میں بہت کم پائی جاتی ہے۔



# ذخیرۂ الفاظ

یہ الفاظ قرآن مجید سے لیے گئے ہیں، ان میں سے بہت سے الفاظ اردو میں بولے اور لکھے جاتے ہیں۔ ان پر غور کرنے اور انھیں یاد کر لینے سے قرآن کریم کے معانی و ترجمہ سیکھنے میں آسانی ہو جائے گی۔

**۱**

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ | اللہ کا نام ہے | رَسُوْلٌ | اللہ کا بھیجا ہوا |
| نَبِيٌّ | اللہ کی خبر دینے والا | إِمَامٌ | راہ نمائی کرنے والا |
| رُوْحُ الْقُدُسِ | پاکیزہ روح (جبریل) | مُؤْمِنٌ | ایمان دار |
| جَنَّةٌ | جنت / بہشت | فِرْدَوْسٌ | جنت کا سب سے بلند مقام |
| طَاغُوْتٌ | سرکش شیطان | مُسْلِمٌ | مسلمان |
| إِبْلِيْسُ | ابلیس | شَيْطٰنٌ | شیطان |
| يَهُوْدِيٌّ | موسیٰ علیہ السلام کو ماننے کا دعویٰ کرنے والا | نَصْرَانِيٌّ | عیسیٰ علیہ السلام کو ماننے کا دعویٰ کرنے والا |
| جَهَنَّمُ، سَعِيْرٌ جَحِيْمٌ | | دوزخ کے مختلف نام | |

**۲**

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُرْآنٌ | اللہ کی طرف سے بندوں کی ہدایت کے لیے آخری کتاب جو سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئی۔ | | |
| فُرْقَانٌ | قرآن مجید کا دوسرا نام، یعنی صحیح اور غلط میں فرق کرنے والا | | |
| سُوْرَةٌ | قرآن حکیم کا ایک حصہ / سورت۔ | | |
| اٰيَةٌ | قرآن حکیم کا ایک فقرہ جس کے پورا ہونے پر اس طرح کا گول نشان (o) دیتے ہیں۔ | | |
| اَلتَّوْرَاةُ | موسیٰ علیہ السلام پر اُتاری ہوئی کتاب | اَلْإِنْجِيْلُ | عیسیٰ علیہ السلام پر اُتاری ہوئی کتاب |
| إِسْلَامٌ | اسلام...... ہمارا دین | كُفْرٌ | کفر...... انکار |
| شِرْكٌ | شرک | قِيَامَةٌ | قیامت...... جزا کا دن |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَجَاتٌ | رہائی......نجات | مَغْفِرَةٌ | بخشش......مغفرت |
| عَذَابٌ | عذاب | نفاق | دل میں ایمان نہ ہونا |

۳

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُحَمَّدٌ | نبی اکرم ﷺ کا نام | أَحْمَدُ | نبی اکرم ﷺ کا دوسرا نام |
| آدَمُ ، نُوحٌ ، إِبْرَاهِيمُ ، مُوسٰى ، عِيسٰى ، إِسْمٰعِيلُ ، إِسْحٰقُ ، هَارُونُ ، يَعْقُوبُ ، يَحْيٰى ، زَكَرِيَّا ، يُونُسُ ، يُوسُفُ ، سُلَيْمَانُ ، دَاوُدُ ، أَيُّوبُ ، شُعَيْبٌ ، إِلْيَاسُ ، عُزَيْرٌ ، هُودٌ ، لُوطٌ | | | یہ سب بزرگ اور پاک نبیوں (رسولوں) کے نام ہیں۔ |

۴

| | | | |
|---|---|---|---|
| صَلٰوةٌ | نماز | زَكٰوةٌ | زکوٰۃ |
| صَوْمٌ | روزہ | حَجٌّ | حج |
| تَكْبِيرٌ | تکبیر | تِلَاوَةٌ | قرآن مجید پڑھنا |
| عِبَادَةٌ | عبادت کرنا | رُكُوعٌ | رکوع |
| سُجُودٌ | سجدہ | تَسْبِيحٌ | تسبیح |
| نَذْرٌ | کسی کام کے مکمل ہونے کے لیے پیشگی کوئی منت ماننا | | |

۵

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| أَبٌ | باپ | أُمٌّ | ماں | أَخٌ | بھائی |
| أُخْتٌ | بہن | اِبْنٌ | بیٹا | بِنْتٌ | بیٹی |
| عَمٌّ | چچا | عَمَّةٌ | پھوپھی | جَدٌّ | دادا/ نانا |
| جَدَّةٌ | دادی/نانی | خَالٌ | ماموں | خَالَةٌ | خالہ |
| زَوْجٌ | جوڑا | أَهْلٌ | بیوی | وَلَدٌ | لڑکا |
| يَتِيمٌ | یتیم | أَيِّمٌ | رنڈوا | طِفْلٌ | بچہ |
| شَابٌّ | جوان | شَيْخٌ | بوڑھا | عَجُوزٌ | بڑھیا |

## ٦

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَأْسٌ | سر | عَيْنٌ | آنکھ | أُذُنٌ | کان |
| أَنْفٌ | ناک | سِنٌّ | دانت | شَفَةٌ | ہونٹ |
| وَجْهٌ | چہرہ | فَمٌ | منہ | نَاصِيَةٌ | پیشانی |
| حُلْقُوْمٌ | گلا | صَدْرٌ | سینہ | ضِلْعٌ | پسلی |
| مِرْفَقٌ | کہنی | عُنُقٌ / رَقَبَةٌ | گردن | تَرْقُوَةٌ | ہنسلی |
| قَدَمٌ | قدم | يَدٌ | ہاتھ | ظُفْرَةٌ | ناخن |
| أَنْمِلَةٌ / إِصْبَعٌ | اُنگلی | كَفٌّ | ہتھیلی | كَعْبٌ | ٹخنہ |
| لِسَانٌ | زبان | بَطْنٌ | پیٹ | ظَهْرٌ | پیٹھ |
| قَفَا | گردن کا پچھلا حصہ | شَعْرٌ | بال | جِلْدٌ | چمڑہ |

## ٧

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَحْمٌ | گوشت | شَحْمٌ | چربی | دَمٌ | خون |
| كَبِدٌ | جگر | نَفَسٌ | سانس | كَلَامٌ | کلام، گفتگو |
| نُعَاسٌ / سِنَةٌ | اُونگھ | نَوْمٌ | نیند | | |

## ٨

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| أُفُقٌ | بلندی | أَرْضٌ | زمین | سَمَاءٌ / فَلَكٌ | آسمان |
| بَرٌّ | خشکی | بَحْرٌ | سمندر | تُرَابٌ | مٹی |
| طِيْنٌ | گارا | جَبَلٌ | پہاڑ | حَجَرٌ | پتھر |
| شَمْسٌ | سورج | قَمَرٌ | چاند | نَجْمٌ/ كَوْكَبٌ | ستارہ |
| جَوٌّ | فضا | كَهْفٌ | غار | يَمٌّ | دریا |

## ۹

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَرْقٌ | چمکنے والی بجلی | رَعْدٌ | کڑکنے والی بجلی | نُوْرٌ | روشنی |
| ضَوْءٌ | روشنی | دُخَانٌ | دھواں | رَمْلٌ | ریت |
| رَمَادٌ | راکھ | سَحَابٌ | بادل | مَطَرٌ | بارش |
| وَابِلٌ | تیز بارش | غَيْثٌ | تیز بارش | طَلٌّ | شبنم |
| لَهَبٌ | شعلہ | نَارٌ | آگ | رِيْحٌ | ہوا |
| صَرْصَرٌ | سخت ٹھنڈی ہوا | عَاصِفٌ | طوفانی ہوا | شِتَاءٌ | موسم سرما |
| ظِلٌّ | سایہ | ظُلْمَةٌ | اندھیرا | صَيْفٌ | موسم گرما |
| شَفَقٌ | سورج کے نکلتے اور ڈوبتے وقت آسمان پر ظاہر ہونے والی سرخی | | | | |

## ۱۰

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَوْمٌ | دن | نَهَارٌ | دن کا وقت | لَيْلَةٌ | رات |
| لَيْلٌ | رات/رات کا وقت | أُسْبُوْعٌ | ہفتہ (سات دن) | شَهْرٌ | مہینا |
| سَنَةٌ / عَامٌ | سال | سَحَرٌ | سحری کا وقت | صَبَاحٌ | صبح کا وقت |
| ظَهِيْرَةٌ | دوپہر | مَسَاءٌ | شام | اَلْيَوْمَ | آج |
| أَمْسِ | کل، گزرا ہوا دن | غَدٌ | کل (آنے والا) | ضُحًى | چاشت کا وقت |
| عَصْرٌ | عصر | عَشِيٌّ / أَصِيْلٌ | پچھلا پہر/رات کا وقت | مَغْرِبٌ | شام/غروب آفتاب کا وقت |



# قرآن مجید میں

## بار بار دہرائے جانے والے حروف اور الفاظ

یہ وہ الفاظ ہیں جو قرآن مجید میں بار بار دہرائے جاتے ہیں۔ ان کو ان کی اصل شکل وصورت میں معنوں کے ساتھ یاد کریں قرآنِ مجید اور احادیث مبارکہ سمجھنے میں ان سے بہت مدد ملے گی۔

### اِنَّ : بے شک

o اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ (البقرہ۲:۱۵۳)

"بے شک اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔"

o اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِيْدٌ (البروج ۸۵:۱۲)

"بے شک تیرے رب کی پکڑ بہت ہی سخت ہے۔"

### اَنَّ : کہ بے شک یقیناً

o فَاعْلَمْ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ (محمد۴۷:۱۹)

"پس تو جان لے کہ بے شک اللہ کے سوا کوئی معبود برحق نہیں۔"

o يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗٓ اَخْلَدَهٗ (الھمزۃ۱۰۴:۳)

"وہ سمجھتا ہے کہ بے شک اس کے مال نے زندہ وجاوید کردیا ہے اسے۔"

### اِنْ : اگر

o هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ (البقرہ۲:۱۱۱)

"لاؤ اپنی دلیل اگر تم سچے ہو۔"

o وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ (ال عمران۳:۱۳۹)

"اور تم ہی اعلیٰ / سربلند (جیتنے والے) ہو اگر تم ایمان والے ہو۔"

## اَنْ : کہ

- اِنَّ اللّٰهَ لَا يَسْتَحْیٖۤ اَنْ يَّضْرِبَ مَثَلًا مَّا (البقرہ۲:۲۶)

"بے شک اللہ نہیں شرماتا کہ وہ کوئی مثال بیان کرے۔"

- اِلَّاۤ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ (التکویر۸۱:۲۹)

"مگر یہ کہ چاہے اللہ رب (العالمین) جہانوں کا۔"

## كَ : کی مانند، کی طرح، جیسا کہ (تشبیہ کے لیے استعمال ہوتا ہے)

- ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ (ابراہیم۱۴:۲۴)

"بیان کی اللہ نے ایک مثال پاکیزہ کلمے کی (کہ وہ) پاکیزہ درخت کی طرح (ہے)۔"

- يَوْمَ يَكُوْنُ النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ (القارعۃ۱۰۱:۴)

"وہ دن جب ہوں گے انسان بکھرے ہوئے پتنگوں کی مانند۔"

## كَاَنَّ : گویا، جیسا کہ

- كَاَنَّهُمْ حُمُرٌ مُّسْتَنْفِرَةٌ (المدثر۷۴:۵۰)

"گویا وہ گدھے ہیں سخت بدکنے والے۔"

- كَاَنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ (البقرہ۲:۱۰۱)

"گویا وہ نہیں جانتے۔"

## مَا : نہیں

- مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰى (الضحیٰ ۹۳:۳)

"تیرے رب نے تجھے نہیں چھوڑا اور نہ وہ ناراض ہوا۔"

- وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّا اللّٰهُ (ال عمران۳:۶۲)

"اور اللہ کے سوا کوئی (سچا) معبود نہیں ہے۔"

## مَا : جو

o يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ (البقرہ۲:۴)

''وہ ایمان رکھتے ہیں اُس کے ساتھ جو اتارا گیا تمھاری طرف۔''

o يَوْمَ يَتَذَكَّرُ الْاِنْسَانُ مَا سَعٰى (النّزٰعٰت ۷۹:۳۵)

''اس دن یاد کرے گا انسان جو اُس نے کوشش کی۔''

## مَا : کیا چیز / کس چیز نے؟

o يٰٓاَيُّهَا الْاِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيْمِ (انفطار۸۲:۶)

''اے انسان! کس چیز نے دھوکا دیا ہے تجھ کو تیرے رب کے بارے میں جو بڑے کرم والا ہے۔''

o وَمَا تِلْكَ بِيَمِيْنِكَ يٰمُوْسٰى (طٰہٰ ۲۰:۱۷)

''اور وہ کیا ہے تیرے دائیں ہاتھ میں اے موسیٰ؟''

## كَمَا : جیسا کہ

o فَاصْبِرْ كَمَا صَبَرَ اُولُوا الْعَزْمِ مِنَ الرُّسُلِ (الاحقاف۴۶:۳۵)

''پس (اے نبی ﷺ) صبر کرو جس طرح صبر کیا بڑے عزم (ہمت) والے رسولوں نے۔''

o وَاَنَّهُمْ ظَنُّوْا كَمَا ظَنَنْتُمْ (الجن۷۲:۷)

''اور یہ کہ بلاشبہ انہوں نے گمان کیا جس طرح تم نے گمان کیا۔''

## كُلَّمَا : جب بھی، جب بھی

o كُلَّمَا جَآءَ اُمَّةً رَّسُوْلُهَا كَذَّبُوْهُ (المؤمنون۲۳:۴۴)

''جب بھی آیا کسی امت کے پاس اس کا رسول تو انہوں نے جھٹلایا اُسے۔''

o كُلَّمَآ اَرَادُوْٓا اَنْ يَّخْرُجُوْا مِنْهَآ اُعِيْدُوْا فِيْهَا (السجدہ۳۲:۲۰)

''جب بھی وہ ارادہ کریں گے اس میں سے نکلنے کا دھکیل دیے جائیں گے وہ پھر اُسی میں۔''

## مَنْ : جو کوئی، جس نے

o وَاَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَنَهَى النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰى (النّزٰعٰت ۷۹:۴۰)

''اور رہا وہ شخص جو ڈرا اپنے رب کے سامنے کھڑا ہونے سے اور اس نے روکا اپنے نفس کو خواہشات سے۔''

o اِلَّا مَنْ تَوَلّٰی وَ کَفَرَ (الغاشیۃ:۲۳)

''مگر جس نے منہ موڑا اور انکار کیا۔''

## مِنْ: سے، کی طرف سے

o یَوْمَ یَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ اَخِیْهِ (عبس ۸۰:۳۴)

''اس دن بھاگے گا آدمی اپنے بھائی سے۔''

o قَالَتْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ (آل عمران ۳:۳۷)

''اُس نے کہا یہ اللہ کی طرف سے ہے۔''

## هٰذَا: یہ، اِس (مذکر)

o وَهٰذَا ذِکْرٌ مُّبٰرَکٌ اَنْزَلْنٰهُ (الانبیاء ۲۱:۵۰)

''اور یہ ذکر ہے برکت والا اِسے ہم نے اُتارا ہے۔''

o فَلْیَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَیْتِ (قریش ۱۰۶:۳)

''پس چاہیے کہ عبادت کریں وہ اس گھر کے رب کی۔''

## هٰذِهٖ: یہ، اِس (مؤنث)

o اِنَّمَا تَقْضِیْ هٰذِهِ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا (طٰہٰ ۲۰:۷۲)

''اور تو تو بس فیصلہ کرسکتا ہے اس دنیاوی زندگی کا۔''

o وَمَا هٰذِهِ الْحَیٰوةُ الدُّنْیَآ اِلَّا لَهْوٌ وَّلَعِبٌ ط (العنکبوت ۲۹:۶۴)

''اور نہیں ہے یہ دنیاوی زندگی مگر دل لگی اور کھیل۔''

## هٰٓؤُلَآءِ: یہ سب (جمع)

o اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ یُحِبُّوْنَ الْعَاجِلَةَ (الانسان ۷۶:۲۷)

''یقیناً یہ لوگ محبت رکھتے ہیں جلدی حاصل ہو جانے والی (دنیا) سے۔''

o اَنَّ هٰٓؤُلَآءِ قَوْمٌ مُّجْرِمُوْنَ (الدخان ۴۴:۲۲)

"بے شک یہ سب مجرم لوگ ہیں۔"

## ذٰلِکَ : وہ (مذکر)

o ذٰلِكَ الْيَوْمُ الْحَقُّ ۚ (النبا ۷۸:۳۹)

"(یہی ہے) وہ دن برحق۔"

o ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْكَبِيْرُ (البروج ۸۵:۱۱)

"(یہی ہے) وہ کامیابی بہت بڑی۔"

## تِلْکَ : وہ (مؤنث)

o تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ (البقرہ ۲ : ۲۵۳)

"(یہ ہیں) وہ رسول، ہم نے فضیلت دی ان میں سے بعض کو بعض پر۔"

o تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ (الجاثیہ ٤٥ : ٦)

"(یہ ہیں) وہ اللہ کی آیات۔"

## اُولٰٓئِکَ : وہ سب لوگ (جمع)

o اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ (البلد ۹۰ : ۱۸)

"وہ لوگ دائیں بازو والے ہیں۔"

o اُولٰٓئِكَ هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ (البینة ۹۸ : ۷)

"وہی لوگ مخلوق میں سب سے بہتر ہیں۔"

## کَذٰلِکَ : اسی طرح

o اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِى الْمُحْسِنِيْنَ (المرسلت ۷۷ : ٤٤)

"یقیناً ہم ایسی ہی جزا دیتے ہیں اچھا کام کرنے والوں کو۔"

o كَذٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِيْنَ (المرسلت ۷۷ : ۱۸)

"اسی طرح ہم کیا کرتے ہیں مجرموں کے ساتھ۔"

## اَلَّذِیْ : جو، جس نے (مذکر)

o اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ (العلق ٩٦ : ١)

''پڑھو اپنے رب کے نام کے ساتھ جس نے پیدا کیا۔''

o اَلَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ (الناس ١١٤ : ٥)

''جو وسوسہ ڈالتا ہے لوگوں کے سینوں میں۔''

## اَلَّتِیْ : جو، جس نے (مؤنث)

o وَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِیْ اُعِدَّتْ لِلْكٰفِرِیْنَ (آل عمران ٣ : ١٣١)

''اور تم بچو اُس آگ سے جو تیار کی گئی ہے کافروں کے لیے۔''

o هٰذِهِ النَّارُ الَّتِیْ كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ (الطور ٥٢ : ١٤)

''یہی ہے وہ آگ جسے تم جھٹلایا کرتے تھے۔''

## اَلَّذِیْنَ : جو لوگ، جن کو، جنہوں نے (جمع مذکر)

o اَلَّذِیْنَ یُكَذِّبُوْنَ بِیَوْمِ الدِّیْنِ (المطففین ٨٣ : ١١)

''(یہ وہ لوگ ہیں) جو جھٹلاتے ہیں جزاء و سزا کے دن کو۔''

o اَلَّذِیْنَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ سَاهُوْنَ (الماعون ١٠٧ : ٥)

''وہ جو اپنی نماز سے غافل ہیں۔''

## لَا : نہیں، مت کرو

o لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ (البلد ٩٠ : ١)

''نہیں، میں قسم کھاتا ہوں اس شہر (مکہ) کی۔''

o لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ (الکفرون ١٠٩ : ٢)

''نہیں عبادت کرتا میں جن کی عبادت کرتے ہو تم۔''

## لَمْ : نہیں (مضارع سے پہلے آ کر ماضی میں نفی کرتا ہے)

o لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ (الاخلاص ١١٢ : ٣)

"نہ اس نے جنا، اور نہ وہ جنا گیا۔"

o عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَالَمْ يَعْلَمْ (العلق ٩٦: ٥)

"اس نے سکھایا انسان کو جو وہ نہیں جانتا تھا۔"

## لَمَّا: ابھی تک نہیں، جب

o وَلَمَّا يَدْخُلِ الْاِيْمَانُ فِيْ قُلُوْبِكُمْ ط (الحجرات ٤٩: ١٤)

"اور ابھی تک نہیں داخل ہوا ہے ایمان تمہارے دلوں میں۔"

o فَلَمَّآ اَضَآءَتْ مَا حَوْلَهٗ (البقرہ ٢: ١٧)

"پس جب اس (آگ) نے روشن کر دیا اُس کا اردگرد۔"

## لَنْ: ہرگز نہیں (مضارع سے پہلے آ کر مستقبل میں تاکیدی نفی کرتا ہے)

o وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا (الجن ٧٢: ٢)

"اور ہرگز نہ شریک بنائیں گے ہم (اب) اپنے رب کے ساتھ کسی کو۔"

o لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ (اٰلِ عمران ٣: ٩٢)

"ہرگز نہیں تم حاصل کر سکتے نیکی یہاں تک کہ تم خرچ کرو اُس میں سے جسے تم پسند کرتے ہو۔"

## لَيْسَ: نہیں

o اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ (التین ٩٥: ٨)

"کیا نہیں ہے اللہ سب حاکموں سے بڑا حاکم؟"

o لَيْسَ لَكَ مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ (ال عمران ٣: ١٢٨)

"نہیں ہے تمہارے اختیار میں اس معاملے میں سے کچھ بھی۔"

## لِ: کے لیے، واسطے، وجہ سے، کو

o اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (الفاتحہ ١: ١)

"سب خوبیاں اللہ کے لیے ہیں جو رب ہے سب جہانوں کا۔"

o وَاَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا (الجن ٧٢: ١٨)

''اور یہ کہ مساجد یقیناً اللہ کے لیے ہیں پس تم نہ پکارو اللہ کے ساتھ کسی اور کو۔''

☆......ضمیروں کے ساتھ یہ لفظ ''لِ'' کی بجائے ''لَ'' (زبر کے ساتھ) آتا ہے۔

## لَ: یقیناً (حرف تاکید)

o لَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ فِيْ أَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ (التين ٩٥ : ٤)

''یقیناً بلاشبہ ہم نے پیدا کیا انسان کو احسن (بہترین) بناوٹ میں۔''

o إِنَّ الْإِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ (العصر ١٠٣ : ٢)

''بے شک ہر انسان یقیناً خسارے (گھاٹے) میں ہے۔''

## قَدْ: یقیناً، تحقیق

o قَدْ أَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ (المؤمنون ٢٣ : ١)

''یقیناً فلاح پا گئے ایمان والے۔''

o قَدْ أَفْلَحَ مَنْ تَزَكّٰى (الاعلى ٨٧ : ١٤)

''یقیناً فلاح پا گیا وہ جس نے پاکیزگی اختیار کی۔''

## إِنَّمَا: صرف ایسا ہی ہے، حقیقت تو بس یہی ہے

o فَذَكِّرْ قف إِنَّمَآ أَنْتَ مُذَكِّرٌ (الغاشية ٨٨ : ٢١)

''پس تم نصیحت کرتے رہو۔ تم تو بس نصیحت کرنے والے ہو۔''

o إِنَّمَآ أَمْوَالُكُمْ وَأَوْلَادُكُمْ فِتْنَةٌ ط (التغابن ٦٤ : ١٥)

''حقیقت یہی ہے کہ تمہارا مال اور تمہاری اولاد تو ایک آزمائش ہے۔''

## كَيْفَ: کیسے، کیسا، کس طرح (حالت وکیفیت کے لیے آتا ہے)

o أَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِأَصْحٰبِ الْفِيْلِ (الفيل ١٠٥ : ١)

''کیا نہیں دیکھا تم نے کیسے کیا تیرے رب نے ہاتھی والوں کے ساتھ۔''

o أَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِعَادٍ (الفجر ٨٩ : ٦)

''کیا نہیں دیکھا تو نے کہ کیسا برتاؤ کیا تمہارے ربّ نے عاد کے ساتھ؟''

## لِمَ : کیوں

o لِمَ تَقُوْلُوْنَ مَالَا تَفْعَلُوْنَ (الصف ٦١ : ٢)
"تم وہ بات کیوں کہتے ہو جو تم (خود) نہیں کرتے۔"

o فَلِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْمَا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ (ال عمران ٣ : ٦٦)
"پس تم کیوں جھگڑتے ہو ان باتوں میں جن کا تمھیں علم نہیں؟"

## اَيْنَ : کہاں؟

o يَقُوْلُ الْاِنْسَانُ يَوْمَئِذٍ اَيْنَ الْمَفَرُّ (القيامة ٧٥ : ١٠)
"کہے گا انسان اس دن، کہاں ہے (کوئی) جائے پناہ۔"

o وَيَوْمَ يُنَادِيْهِمْ اَيْنَ شُرَكَآءِيْ (حم السجده ٤١ : ٤٧)
"اور جس دن وہ پکارے گا انہیں کہ کہاں ہیں میرے شریک؟"

## اَيْنَمَا : جہاں کہیں/کہاں

o اَيْنَمَا تَكُوْنُوْا يُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ (النساء ٤ : ٧٨)
"تم جہاں کہیں بھی ہوگے موت تمھیں پالے گی۔"

o وَقِيْلَ لَهُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ تَعْبُدُوْنَ (الشعرآء ٢٦ : ٩٢)
"اور کہا جائے گا ان سے کہاں ہیں وہ جنہیں تم پوجا کرتے تھے۔"

## مَتٰى : کب؟

o وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ (النمل ٢٧ : ٧١)
"اور کہتے ہیں یہ لوگ کہ کب پوری ہوگی یہ (وعدے کی) دھمکی، اگر ہو تم سچے۔"

o مَتٰى نَصْرُ اللّٰهِ (البقره ٢ : ٢١٤)
"اللہ کی مدد کب آئے گی۔"

## كَمْ : کتنا، کتنی، کتنے؟ (کثرت ظاہر کرنے کے لیے آتا ہے)

o كَمْ تَرَكُوْا مِنْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ (الدخان ٤٤ : ٢٥)

"کتنے ہی چھوڑے ہیں انہوں نے باغات اور چشمے۔"

o وَكَمْ اَرْسَلْنَا مِنْ نَّبِيٍّ فِي الْاَوَّلِيْنَ (الزخرف ٤٣ : ٦)

"اور کتنے ہی بھیجے ہیں ہم نے نبی پہلی قوموں میں۔"

## كَانَ : ہے، ہوگیا

o اِنَّ يَوْمَ الْفَصْلِ كَانَ مِيْقَاتًا (النبا ٧٨ : ١٧)

"بے شک فیصلے کا دن ہے ایک وقت مقرر۔"

o اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا (النصر ١١٠ : ٣)

"بے شک وہ ہے بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا۔"

## بِ : ساتھ، میں، پر، کے سبب، وجہ سے وغیرہ وغیرہ

o بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

"اللہ کے نام کے ساتھ (جو) نہایت رحم کرنے والا اور رحیم ہے۔"

o اَلَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ (البقرہ ٢ : ٢)

"جو ایمان رکھتے ہیں غیب کے ساتھ۔"

## فِيْ: میں/اندر

o اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِيْ نَعِيْمٍ (الانفطار ٨٢ : ١٣)

"بے شک نیکوکار یقیناً نعمتوں میں ہوں گے۔"

o فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ (البروج ٨٥ : ٢٢)

"لوح محفوظ میں (لکھا ہوا) ہے۔"

## عَنْ: سے، کے متعلق، کے بارے میں

o اَلَّذِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ (الاعراف ٧ : ٤٥)

"جو روکتے ہیں اللہ کی راہ سے"

o اَلَّذِيْنَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ سَاهُوْنَ (الماعون ١٠٧ : ٥)

"جو اپنی نماز سے غفلت برتتے ہیں۔"

## عَلٰی : پر/اوپر

- لَعۡنَتَ اللّٰهِ عَلَى الۡكٰذِبِيۡنَ (آل عمران ٣ : ٦١)
"اللہ کی لعنت جھوٹوں پر۔"

- اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ (البقرة ٢ : ٢٠)
"بے شک اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔"

## اِلٰی: کی طرف، تک

- فَمَنۡ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ مَاٰبًا (النبأ ٧٨ : ٣٩)
"اب جس کا جی چاہے بنا لے اپنے رب کی طرف ٹھکانہ۔"

- وَاِلٰى رَبِّكَ فَارۡغَبۡ (الم نشرح ١٤ : ٨)
"اور اپنے ربّ کی طرف دل لگائے رکھو۔"

## عِنۡدَ: پاس/قریب

- وَاللّٰهُ عِنۡدَهٗۤ اَجۡرٌ عَظِيۡمٌ (التغابن ٦٤ : ١٥)
"اور اللہ وہ ہے جس کے پاس ہے اجر عظیم۔"

- اِنَّ لِلۡمُتَّقِيۡنَ عِنۡدَ رَبِّهِمۡ جَنّٰتِ النَّعِيۡمِ (القلم : ٣٤)
"یقیناً متقیوں ہی کے لیے ہیں ان کے رب کے پاس نعمت بھری جنتیں۔"

## لَدُنۡ: پاس، نزدیک/کی طرف سے

- ثُمَّ فُصِّلَتۡ مِنۡ لَّدُنۡ حَكِيۡمٍ خَبِيۡرٍ (هود ١١ : ١)
"پھر کھول کھول کر بیان کر دی گئی ہیں حکیم وخبیر کی طرف سے۔"

- وَهَبۡ لِىۡ مِنۡ لَّدُنۡكَ وَلِيًّا (مريم ١٩ : ٥)
"پس تو عطا کر مجھے اپنے پاس سے وارث۔"

## اِذَا: جب (ماضی کو مضارع میں لے جاتا ہے، خاص طور پر مستقبل میں)

- اِذَا الشَّمۡسُ كُوِّرَتۡ (التكوير ٨١ : ١)

''جب سورج لپیٹ دیا جائے گا۔''

o اِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْ (الانفطار ۸۲: ۱)

''جب آسمان پھٹ جائے گا۔''

## اِذْ: جب (مضارع کو بھی ماضی میں لے جاتا ہے)

o وَاِذْ قَالَ مُوْسٰی لِقَوْمِهٖ (الصف ۶۱: ۵)

''اور (یاد کرو) جب کہا تھا موسیٰ نے اپنی قوم سے۔''

o وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ (البقرة ۲: ۳۰)

''اور (یاد کرو) جب کہا تیرے رب نے فرشتوں سے۔''

## لَعَلَّ: تاکہ، شاید، امید ہے (ایسی خواہش کے لیے جو ممکن ہو)

o وَاَطِیْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ (ال عمران ۳: ۱۳۲)

''اور تم اطاعت کرو اللہ کی اور (اس) رسول ﷺ کی تاکہ تم پر رحم کیا جائے۔''

o فَلَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ عَلٰٓی اٰثَارِهِمْ (الکهف ۱۸: ۶)

''پس شاید تم اپنی جان کو ہلاک کرنے والے ہو اُن کے پیچھے لگ کر۔''

## لَیْتَ: کاش (ایسی آرزو کے لیے جو پوری نہ ہو سکتی ہو)

o یَقُوْلُوْنَ یٰلَیْتَنَآ اَطَعْنَا اللّٰهَ وَاَطَعْنَا الرَّسُوْلَا (الاحزاب ۳۳: ۶۶)

''وہ کہیں گے ہائے کاش ہم نے اطاعت کی ہوتی اللہ کی اور ہم نے اطاعت کی ہوتی (اس) رسولؐ کی۔''

o یَقُوْلُ یٰلَیْتَنِیْ قَدَّمْتُ لِحَیَاتِیْ (الفجر ۸۹: ۲۴)

''وہ کہے گا کاش! میں آگے بھیج چکا ہوتا (کوئی نیک عمل) اپنی اس زندگی کی خاطر۔''

## عَسٰی: ممکن ہے، شاید

o عَسٰی رَبُّكُمْ اَنْ یُّكَفِّرَ عَنْكُمْ سَیِّاٰتِكُمْ (التحریم ۶۶: ۸)

''ممکن ہے کہ تمہارا رب مٹا دے تم سے تمہاری برائیاں۔''

o عَسٰی اَنْ لَّآ اَکُوْنَ بِدُعَآءِ رَبِّیْ شَقِیًّا (مریم ۱۹ : ۴۸)

"امید ہے کہ میں نہیں ہوں گا اپنے رب سے دعا کی وجہ سے نامراد۔"

## بَلٰی : کیوں نہیں !، جی ہاں

بَلٰی قَدْ جَآءَتْكَ اٰیٰتِیْ (الزمر ۳۹ : ۵۹)

"(اسے یہ جواب ملے گا) کیوں نہیں یقیناً آئی تھیں تیرے پاس میری آیات۔"

o بَلٰی قٰدِرِیْنَ عَلٰٓی اَنْ نُّسَوِّیَ بَنَانَهٗ (القیامة ۷۵ : ۴)

"کیوں نہیں ہم تو قادر ہیں اس پر بھی کہ ٹھیک بنا دیں اس کے پورے۔"

## حَتّٰی : جب تک، حتی کہ، یہاں تک کہ

o حَتّٰی تَاْتِیَهُمُ الْبَیِّنَةُ (البینة ۹۸ : ۱)

"جب تک کہ (نہ) آتی ان کے پاس روشن دلیل۔"

o حَتّٰی زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ (التکاثر ۱۰۲ : ۲)

"یہاں تک کہ جا دیکھیں تم نے قبریں۔"

## اَلَا : سن رکھو، آگاہ ہو جاؤ، خبردار

o اَلَا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَی الظّٰلِمِیْنَ (ھود ۱۱ : ۱۸)

"خبردار! اللہ کی لعنت ہے (ایسے) ظالموں پر۔"

o اَلَا سَآءَ مَا یَحْكُمُوْنَ (النحل ۱۰۶ : ۵۹)

"آگاہ ہو جاؤ برا ہے جو وہ فیصلہ کرتے ہیں۔"

## اِلَّا : مگر، سوائے

o قَالُوْا مَآ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا لا (یٰس ۳۶ : ۱۵)

"انہوں نے کہا نہیں ہو تم مگر ایک بشر ہماری ہی طرح کے۔"

o مَا یَاْتِیْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ یَسْتَهْزِءُوْنَ (یٰس ۳۶ : ۳۰)

"نہیں آیا ان کے پاس کوئی رسول مگر وہ اس کا مذاق ہی اڑاتے رہے ہیں۔"

## بَیْنَ : درمیان، مابین

o فَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِکُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖۤ اِخْوَانًا (آل عمران ۳: ۱۰۳)
"پھر الفت پیدا کر دی اس نے تمہارے دلوں میں سو ہو گئے تم اُس کی نعمت سے بھائی بھائی۔"

o فَاَصْلِحُوْا بَیْنَ اَخَوَیْکُمْ ج (الحجرات ۴۹: ۱۰)
"لہٰذا صلح کرا دیا کرو اپنے بھائیوں کے درمیان۔"

## تَحْتَ : نیچے

o اِذْ یُبَایِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ (الفتح ۴۸: ۱۸)
"جب وہ بیعت کر رہے تھے آپ (ﷺ) سے درخت کے نیچے۔"

o لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ. (البروج ۸۵: ۱۱)
"اُنھی کے لیے ہیں بہشت کے باغ، بہہ رہی ہوں گی جن کے نیچے نہریں۔"

## فَوْقَ : اوپر

o وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ ط (الانعام ۶: ۱۸)
"اور وہی غالب ہے اپنے بندوں کے اوپر۔"

o لَا تَرْفَعُوْۤا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِیِّ (الحجرات ۴۹: ۲)
"نہ بلند کرو تم اپنی آوازیں اُوپر نبی ﷺ کی آواز کے۔"

## بَلْ : بلکہ / لیکن

o بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ (البروج ۸۵: ۲۱)
"بلکہ وہ قرآنِ مجید (بڑی عظمت و شان والا) ہے۔"

o بَلْ تُؤْثِرُوْنَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا (الاعلیٰ ۸۷: ۱۶)
"لیکن تم تو ترجیح دیتے ہو دنیاوی زندگانی کو۔"

## لٰكِنْ : لیکن / بلکہ

o قُلْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا وَلٰكِنْ قُوْلُوْۤا اَسْلَمْنَا (الحجرات ۴۹: ۱۴)

"ان سے کہیے! انہیں ایمان لائے تم بلکہ تم یوں کہو کہ ہم مسلمان ہو گئے ہیں۔"

o وَلٰكِنْ كَانَ فِيْ ضَلٰلٍ بَعِيْدٍ (ق ٥٠ : ٢٧)

"اور بلکہ یہ خود ہی پرلے درجے کی گمراہی میں مبتلا تھا۔"



## إِيَّا: صرف، ہی

(اگر یہ لفظ فعل سے پہلے آئے تو معنی میں تخصیص پیدا ہو جاتی ہے اور ترجمہ "صرف" یا "ہی" کیا جاتا ہے۔)

o إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ (الفاتحة ١ : ٤)

"تیری ہی ہم عبادت کرتے ہیں، اور تجھ ہی سے ہم مدد مانگتے ہیں۔"

o وَإِيَّايَ فَارْهَبُوْنِ (البقرة ٢ : ٤٠)

"اور تم صرف اور صرف مجھ ہی سے ڈرو۔"

❀❀❀❀

# جدید عربی بول چال کے لیے

# ذخیرہ الفاظ

| | |
|---|---|
| اتعرف اللغة العربية؟ | کیا آپ عربی زبان جانتے ہیں؟ |
| نعم،اعرف اللغة العربية | ہاں، میں عربی زبان جانتا ہوں۔ |
| انا مهندس | میں انجینئر ہوں۔ |
| تعلمت اللغة العربية فی جامعة الهندسة | میں نے انجینئرنگ یونیورسٹی سے عربی زبان سیکھی ہے۔ |
| فاليك بعض الالفاظ المهمة الجديدة | تو لیجیے بعض اہم جدید الفاظ |

## الدراسة فی المعهد

## ادارے میں پڑھائی

ارید ان التحق بالجامعة (میں یونیورسٹی میں داخلہ لینا چاہتا ہوں)،الطلب (درخواست)،اَتَقَدَّمُ بهذا الطلب (میں یہ درخواست پیش کر رہا ہوں۔)، بياناتی (میرے کوائف)،اوراق (ڈاکیومنٹس)، شهادة طبية (میڈیکل سرٹیفکیٹ)،صورة (فوٹو کاپی)،مبنی السفارة السعودية (سعودی سفارت خانہ کی عمارت)، المؤهل الدراسی (تعلیمی قابلیت)، الجنسية (شہریت)، العنوان (ایڈریس)، التحَوُّل (گھومنا پھرنا)،النُزهة (سیر و تفریح)، زميل (رفیق/کلاس فیلو)، فصل (موسم)،بداية (آغاز)،مستوی متقدم (آخری مرحلہ)، مواعيد (اوقاتِ کار)، حجرة الدراسة (کلاس روم)، التدخين ممنوع (سگریٹ نوشی منع ہے)، محاضَرة (لیکچر)،محاضِر (لیکچرر)،الاستاذ المُساعد (اسسٹنٹ پروفیسر)،الاستاذ المشارك (ایسوسی ایٹ پروفیسر)، الاستاذ (پروفیسر)، عَمِيد (ڈین، پرنسپل)،الدَّورة (اجلاس)، فی الطابق الاول (پہلے منزل پر)،الشُبَّاك (کھڑکی)، المَقعد (سیٹ)، مُستَودَع الكتب (بک بینک)، رسوم (واجبات،dues)،الدّولار (ڈالر)، المُحادَثة (بول چال)، فِعلا (واقعی)، امر مُهِم (اہم کام)، مجلات (رسالے)، صُحُف (اخبارات)، سِعر (ریٹ)، رخِيص (سستا)،الحِصة (پیریڈ)، دَرَجات عالية (اچھے نمبر)، المواد/المُقرر (نصاب، سلیبس)، جَدول (شیڈول)، تَقوِيم (کیلنڈر)، الدَّوام (ڈیوٹی)، المادة (مضمون/سبجیکٹ)، النتيجة (رزلٹ)،لوحة الاعلانات (نوٹس بورڈ)، كلية (شعبہ/کالج)،حفل (تقریب)، الدرجة الاولی (پہلی پوزیشن)، تفوق (برتری)،النظام (نظم و ضبط/ڈسپلن)،العطلة السنوية (سالانہ چھٹیاں)،الاستجمام (دل بہلانا)، الأندِية (کلب/clubs)، المُساعدة (تعاون کرنا)

## المنزِل و المَطعَم (گھر اور ریسٹورنٹ)

الاسرة (خاندان)، الجد (دادا)، الجدة (دادی)، الام الحنونة (مہربان ماں)، الاب الحنون (مہربان باپ)، العمة (چچی/ پھوپھی)، العم (چچا/ پھوپھا)، الاخت (بہن)، الاخ (بھائی)، الابن (بیٹا)، البنت (بیٹی)، الحفید (پوتا)، السبط (نواسا)، الازمة (ضروری چیز)، الغرفة المکیفة (ایئر کنڈیشنڈ کمرہ)، غرفة الضیافة (مہمان خانہ)، الضیف (مہمان)، المشروب الغازی (ٹھنڈا مشروب/ کولڈ ڈرنک/ کوک)، السفن اب (7up)، قارورة (بوتل)، الماء البارد (ٹھنڈا پانی)، العصیر (نچوڑ/ جوس)، معجون الطماطم (ٹماٹو کیچپ)، الطبق (ٹرے)، الصحن (پلیٹ)، الطازج (تازہ/ فریش)، لبن زَبادی (دہی)، الارز (چاول)، الحلیب (دودھ)، المطبخ (باورچی خانہ، کچن)، الشای (چائے)، السُّکر (چینی)، الزُّبدة (مکھن)، القِشدة (بالائی)، سمن نباتی (بناسپتی گھی)، عُلبة (ڈبہ)، شُرفة (بالکنی)، حجرة الطعام (کھانے کا کمرہ، ڈائننگ روم)، ثلاجة (فریج)، الموقِد (چولہا)، الرَّف (الماری)، سلَّة (ٹوکری)، شوکة (کانٹا)، مِلعَقة (چمچہ)، سِکّین (چھری)، اِبرِیق (جگ)، الکوب (گلاس)، الخبز (روٹی)، خل (سرکہ، اچار)، المُخَلَّل المُشَکَّل (مکس اچار)، الفُطور (ناشتہ)، الغَدَاء (دوپہر کا کھانا)، العَشاء (شام کا کھانا)، مَطعَم باکستانی (پاکستانی ریسٹورنٹ)، الایجار (کرایہ)، لحم الغنم (بکری کا گوشت، مٹن)، لحم الدجاج (مرغ کا گوشت، چکن)، لحم العجل (بچھڑے کا گوشت، بیف)، لحم مفروم (قیمہ)، مشوی (بھنا ہوا)، مفلفل (مرچ والا)، الفلفل (مرچ)، الملح (نمک)، بهارات (مسالہ جات)، شطیرة (سینڈوچ)، ربع الکیلو (ایک پاؤ)، تمیس (نان)، صامولیّ (برگر)، الوجبات السریعة (فاسٹ فوڈ)، مِندیل ورقی (ٹشو پیپر)، نادِل (بیرا، ویٹر)، ناموسیة (مچھر دانی)، محجوز (ریزرو)، معطل (خراب)، المِصعد (لفٹ)

## دکان الخضروات و الفواکه (سبزیوں اور پھلوں کی دکان)

بطاطس (آلو)، یقطین (پیٹھا کدو)، البامیا (بھنڈی)، الباذِنجان (بینگن)، قرنبیط (پھول گوبھی)، ملفوف (بند گوبھی)، فاصُولیا (لوبیا)، فِجل (مولی)، جَزر (گاجر)، خِیار (کھیرا)، زنجبیل (ادرک)، الکُزبُرة (دھنیا)

تفاح (سیب)، بُرتقال (مالٹا)، العِنب (انگور)، خوخ (آڑو)، جَوزهِندی (ناریل)، مِشمِش (خوبانی)، کمَّثری (ناشپاتی)، مانجو (آم)، جَوافة (امرود)، الرُّطب (تازہ کھجور)، التمر الهندی (املی)، لوز (بادام)، فستق (پستہ)، الحلویات (مٹھائیاں، سویٹس)، المکسَّرات (ڈرائی فروٹ)

## محطة الباصات (بس اسٹینڈ)

برنامج (پروگرام)، تکلِفة السفر (سفری اخراجات)، الحافلة (بس)، سیارة المانیة (جرمن کار)، صالة الانتظار (انتظار گاہ)، تذاکِر الرُّکّاب (ٹکٹ گھر)، جواز (پاسپورٹ)، رقم المقعد (سیٹ نمبر)، سائق (ڈرائیور)، محطة بنزین (پٹرول پمپ)،

شَنطة (بیگ)،الازدحام(رش)

## المُستشفى و الصَّيدلية (ہسپتال اور میڈیکل سٹور)

الم (درد)،صُداع (سردرد)،سُعال (کھانسی)،اِسهال (دست آنا،پیچش،موشن)،حُمّی (بخار)،لا بأس طَهور ان شآء الله (گھبرائیے نہیں، یہ بیماری گناہوں سے پاک کرنے والی ہے۔)،الشِفاء العاجل (جلد صحت یابی)، شراب (سیرپ)، اقراص/ حبوب (گولیاں)، منوّم (نیند آور)، حقن (ٹیکہ،انجکشن)،شريط لاصق (پٹی چپکانے والی ٹیپ)، مسحوق (پاؤڈر)،معجون اسنان (ٹوتھ پیسٹ)،فرشاة (برش)،سائل (لوشن)،مِحَرّ/مقياس الحرارة (تھرمامیٹر)، السماعة (سٹیتھوسکوپ)، الطبيب العام (جنرل فزیشن)،قسم الطوارئ (ایمرجنسی وارڈ)،الحِمية (پرہیز)، الوصفة الطبية (طبی نسخہ)

## دكان الاحْذِية (جوتوں کی دکان)

الزبون (گاہک)، العينات (نمونے)،الحذاء الجلدی (چمڑے کا جوتا)،رخيص (سستا)،غال (مہنگا)،السعر المحدد (فکس ریٹ)،کیف هذا؟ (یہ کیسا ہے؟)، شِبشِب (چپل)،نعل (سینڈل)،ناعم (ملائم)،مريح (آرام دہ)، قوی (مضبوط)، النوع (ورائٹی)

## دكان الملابس و الاقمشة (کپڑوں کی دکان)

لون ابيض (سفید رنگ)،رمادی (خاکستری)،اصفر (زرد)، احمر (سرخ)،اخضر (سبز)،ازرق (نیلا)،عباءة (چوغہ)، منديل الرقبة (اسکارف)، کوفية (مفلر)،جوارب (جرابیں)،ملابس رجالية (مردانہ سوٹ)،ملابس نسائية (زنانہ سوٹ)،فستان (فراک)،صُدرة (واسکٹ)،فَنيلة (بنیان)، بدلة (جوڑا/سوٹ)، محلية (مقامی)، صينی (چینی)، يابانی (جاپانی)،جاهزة (ریڈی میڈ)،الكِيس (شاپنگ بیگ)

## دكان الخياط (درزی کی دکان)

خذ القياس (ناپ لیجیے)، الطِراز الحديث (نیا فیشن)،التطريز (کڑھائی)، کم الخِياطة؟ (سلائی کتنی ہے؟)،متی تخِيط لی (آپ مجھے کب سی کر دیں گے؟)،على الرأس والعين (سر آنکھوں پر)،عفواً (کوئی بات نہیں)

## دکان المُجَوهرات (جیولری کی دکان)

الخاتم (انگوٹھی)،قرط الذهب (سونے کی بالی)،العِقد(ہار)، قِلادة الفضة (چاندی کا ہار)، سلسلة(زنجیر)، اسورة (کنگن)، نفيس (عمدہ)،ثقيل (بھاری)، خفيف (ہلکی)،الحجر الكريم(قیمتی پتھر)

## المصرِف (بینک)

كوبون الارقام (ٹوکن نمبر)، الحساب الجاری (کرنٹ اکاؤنٹ)،حساب التوفير (سیونگ اکاؤنٹ)،البِطاقة الشخصية (شناختی کارڈ)، جوازالسفر (پاسپورٹ)،شرِكة(فرم/کمپنی)، رقم الحساب (اکاؤنٹ نمبر)،المبلغ(رقم)، دفتر شِيكاتٍ (چیک بک)، الرصِيد(بیلنس)،بِطاقة الصَّرّاف الألى (ATM Card)،مندوب (نمائندہ)،التاشِيرة(ویزا)

## حديقة الحيوانات (چڑیا گھر)

الحيوانات الاهلية (پالتو جانور)،الحيوانات المفترَسة (درندے)،حيوانات الغابة (جنگلی جانور)، الطيور (پرندے)، الحيات (سانپ)، التذكرة/تذاكِر (ٹکٹ)،بوّابة(مرکزی دروازہ/ مین گیٹ)،قسم الزواحف و الثعابين، (رینگنے والے جانوروں اور اژدہوں کا حصہ/ پورشن)، الغزال (ہرن)، الزرافة (زرافہ)، النّعامة (شترمرغ)،بقر وحشى (جنگلی گائے)، السُلحفاة( کچھوا)، تِمسَاح (مگرمچھ)، الاسد(شیر)، النمر/القِرد(چیتا)، الذئب(بھیڑیا)، الثعلب(لومڑ)، قفص (پنجرہ)، طاؤوس (مور)

## المطار الدُّوَلی (بین الاقوامی ہوائی اڈہ/ انٹرنیشنل ایئرپورٹ)

إقلاع الطائرة (جہاز کی روانگی)، كابتَن الطائرة(جہاز کا کپتان)،الخُطوط الجوّية (ایئر لائن)،ماكِينة الفَحص (چیکنگ مشین)، الصف/الطابور (قطار)، محظور (ممنوع)،شيء حاد (تیز دھار والی چیز)،سكين(چھری)، انابيب الغاز (گیس سلنڈر)، المخدِّرات (منشیات)، الاستمارة (فارم)، بطاقة الركوب (بورڈنگ کارڈ)،صالة الانتظار (انتظارگاہ)، حمامات (طہارت خانے/ واش روم)،التلفزيون (ٹیلی ویژن)،المِصعد(لفٹ)، السُّلم (سیڑھی)، سَلاَلِم مُتحركة(الیکٹرانک سیڑھیاں)، حزام الامان (حفاظتی بیلٹ)، المِهبَطة (پیراشوٹ)، هَول (گھبراہٹ)،الامتعة (سامان)، الصالة (ہال)، العُملة (کرنسی)

# العمرة و الحج

المیقات (جہاں سے حج وعمرہ کی نیت کی جاتی ہے)، ملابِس الاحرام (احرام کا لباس)،تلبیة(لبیك اللھم لبیك ...... پکارنا)، طواف القدوم (آمد کے وقت پہلا طواف)، ابتداء الطواف من الحجر الاسود(طواف کا آغاز حجرِ اسود سے)،یُقال : بسم اللـه و الله اکبر (بسم اللـه و الله اکبر کہا جاتا ہے)، تقبیل الحجر الاسود (حجراسود کو بوسہ دینا)، الاستلام بالید او العصا(ہاتھ یا لاٹھی سے چھونا)، الشَّوط (طواف کا ایک چکر)،سبعة (سات)،الرمل فی ثلاثة اشواط (رمل،اکڑ کر اور تیز چال چلنا، تین چکروں میں ہوتا ہے)،الاضطباع فی جمیع الاشواط (اضطباع (دائیں بغل سے چادر نکال کر بائیں کندھے پر ڈالنا) تمام چکروں میں ہوتا ہے)، رکعتین خلف مقام ابراھیم (مقام ابراہیم سے پیچھے دو رکعت)، شُرب ماء زمزم (آبِ زم زم پینا)، الی الصفا (صفا کی جانب)، علی الصفا (صفا پر)،المسعی بین الصفا و المروة (صفا ومروہ کے درمیان سعی کی جگہ)، الحلق افضل (بال منڈوانا زیادہ بہتر ہے)،القصر (بال کٹوانا)

البیتوتة فی منی (منیٰ میں رات بسر کرنا)،یوم عرفة (نو ذوالحج، جس دن حجاجِ کرام عرفات میں جمع ہوتے ہیں)، الظھر و العصر قصرا و جمعا (ظہر وعصر کی نماز قصر اور جمع کرنا)، صلاة المغرب و العِشاء فی المزدلفة (مغرب اور عشاء کی نماز مزدلفہ میں جمع اور قصر کے ساتھ)،یوم النحر (قربانی والا دن، دس ذوالحجہ)، رمی الجمرة الکُبریٰ (جمرۂ کبریٰ کو رمی کرنا)،الهَدْی (قربانی کا جانور)، حلق الرأس (سر منڈانا)، طواف الِإفاضة(طوافِ زیارت)، طواف الوِداع (طوافِ وداع)



# اسم (Noun)

اسم کا معنٰی ہوتا ہے "نام"۔ گرامر میں اس سے مراد ایسا کلمہ ہے جو اپنا معنٰی خود بتائے اور اُس میں کسی زمانے (ماضی، حال یا مستقبل) کا مفہوم شامل نہ ہو۔ مثلاً: اَللّٰهُ، مُحَمَّدٌ، رَسُوْلٌ، اِلٰهٌ، جَنَّةٌ۔

یہ تمام کلمات اپنے معنوں کو بخوبی ظاہر کرتے ہیں اور ان میں زمانہ قطعاً نہیں پایا جاتا۔ اسی طرح انسانوں، حیوانوں، جگہوں اور دوسری چیزوں کے نام ہیں تو ان میں زمانے (وقت) کا مفہوم بالکل نہیں پایا جاتا۔ جیسے: اَلْمُؤْمِنُ، مُسْلِمٌ، فَاسِقٌ، بَقَرَةٌ، مِصْرُ، قُرَيْشٌ، جَهَنَّمُ وغیرہ۔

## ❑ اسم کی علامتیں

تین علامات ایسی ہیں جو صرف اسم میں پائی جاتی ہیں، وہ درج ذیل ہیں:

1: الف لام (اَلْ): یہ جس لفظ کے شروع میں ہوگا وہ اسم ہی ہوگا۔ جیسے: اَلْحَمْدُ (ہر قسم کی حمد وستائش)، اَلصِّرَاطُ (خاص رستہ) اَلرَّسُوْلُ (خاص رسول)۔

2: تنوین (یعنی دو زبر، دو زیر، دو پیش): یہ جس لفظ کے آخر میں آئے گی وہ لازماً اسم ہوگا۔ جیسے: جَزَآءٌ (بدلہ)، اِحْسَانٌ (احسان، نیکی)، كَوْكَبٌ (کوئی ستارہ)۔

3: گول تا (ۃ / ة): یہ جس لفظ کے آخر میں آئے گی وہ بھی اسم ہی ہوگا۔ جیسے: جَنَّةٌ (جنت / بہشت) حَيٰوةٌ (حیات، زندگی) جُمُعَةٌ (جمعہ)۔

## ❑ نوٹ:

1: مذکورہ علامتوں میں سے پہلی اور دوسری علامت کبھی کسی اسم میں اکٹھی نہیں ہوسکتیں، یعنی اَلْجَنَّةٌ نہیں کہہ سکتے۔

2: مذکورہ علامات کی مدد سے آپ قرآن وحدیث کے کم از کم ساٹھ فی صد اسم پہچان سکیں گے۔

## مشق

(ا)...... اردو میں ترجمہ کیجیے!

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلْكِتَابُ | | اَلرَّسُوْلُ | | اَلْقَلَمُ | |
| اَلْمَسْجِدُ | | اَلنَّبِيُّ | | اَلْجَمَاعَةُ | |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَلِمَةٌ | | اَلْوَزْنُ | | اَلَّذِيْنَ | |
| اَلْاُسْتَاذُ | | اَلطَّالِبُ | | جَوَابٌ | |
| هَوَاءٌ | | حِسَابٌ | | اُمَّةٌ | |
| اِحْسَانٌ | | جَمَاعَةٌ | | عَالِمٌ | |
| جَاهِلٌ | | كَاتِبٌ | | كَلَامٌ | |
| سُؤَالٌ | | طِفْلٌ | | شَمْسٌ | |
| قَمَرٌ | | وَلَدٌ | | اَرْضٌ | |
| سَمَآءٌ | | بَرٌّ | | لَيْلٌ | |
| نَهَارٌ | | فُلْكٌ | | اَلْجَبَلُ | |

(۱)……عربی بنائیے!

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| زمین | | کچھ کھانا | | ایک غلام | |
| کمرہ (خاص) | | آسمان | | کوئی ایک سورت | |
| دل | | نیا | | درخت | |
| پھل | | کوئی دن | | رات | |
| بیٹا | | بیٹی | | کرسی | |



# مذکر اور مؤنث

عربی میں نر چیز کو مذکر اور مادہ کو مؤنث کہتے ہیں نیز مذکر و مؤنث کے لیے جو الفاظ بولے جاتے ہیں وہ اسم ہی ہوتے ہیں۔
عربی میں مؤنث اسموں کی علامات درج ذیل ہیں، اور یہ اسموں کے آخر میں آتی ہیں:

ا۔گول تا: جیسے: مُسْلِمَةٌ ، جَنَّةٌ ، اَلصَّلٰوةُ ۔

ایسا مذکر اسم جو کسی صفت (خوبی یا خامی) کا معنٰی دے رہا ہو تو اُسے مؤنث بنانے کے لیے عام طور پر اُس کے آخر میں یہی گول تا [ـة / ـة] لگا دیتے ہیں، جیسے: اردو میں قاری سے قاریہ، عالم سے عالمہ اور عابد سے عابدہ۔ بولتے وقت یہ ة ہ میں بدل جاتی ہے۔ اسی طرح عربی میں یوں ہوگا:

| مذکر | | مؤنث |
|---|---|---|
| سَاجِدٌ (سجدہ کرنے والا) | سے | سَاجِدَةٌ |
| شَاهِدٌ (گواہی دینے والا) | سے | شَاهِدَةٌ |
| تَائِبٌ (توبہ کرنے والا) | سے | تَائِبَةٌ |

۲۔الفِ مقصورہ یعنی یہ شکل (ـــٰی) جیسے: حُسْنٰی ، عُقْبٰی ۔

۳۔الفِ ممدودہ یعنی یہ شکل (ـــ آءُ) جیسے: بَيْضَآءُ ، صَفْرَآءُ ۔

## ❑ مؤنث کے طور پر استعمال ہونے والے چند دیگر الفاظ

عربی میں مندرجہ ذیل الفاظ بھی مؤنث ہیں، اگرچہ ان کے آخر میں علامات نہیں ہیں۔

☆......چند قدرتی اشیاء کے نام۔ مثلاً: شَمْسٌ (سورج)، أَرْضٌ (زمین)، سَمَآءٌ (آسمان)، رِيْحٌ (ہوا)، نَارٌ (آگ)، ذَهَبٌ (سونا)، عَسَلٌ (شہد)، عَيْنٌ (چشمہ)، نَفْسٌ (جان)، مِسْكٌ (کستوری)

☆......بعض مصنوعی چیزوں کے نام۔ مثلاً: دَارٌ / بَيْتٌ (گھر)، دَلْوٌ (ڈول)، عَصَا (لاٹھی)، فُلْكٌ (کشتی)، كَأْسٌ (پیالہ)، خَمْرٌ (شراب)

☆......دوزخ کے نام: جَهَنَّمُ ، سَعِيْرٌ ، سَقَرُ ، جَحِيْمٌ۔

☆......جسم کے اکثر جوڑا جوڑا اعضاء، مثلاً: يَدٌ (ہاتھ)، رِجْلٌ (ٹانگ)، قَدَمٌ (پاؤں)

عَيْنٌ (آنکھ)، اُذُنٌ (کان)، سَاقٌ (پنڈلی)۔

☆ ......ملکوں، شہروں، قوموں اور قبیلوں کے نام، مثلاً: مِصْرُ، مَدْيَنُ، قُرَيْشٌ، عَادٌ۔

❑ نوٹ: جو الفاظ جان داروں میں سے مادہ کے لیے بولے جاتے ہیں ظاہر ہے کہ وہ بھی مؤنث ہی ہیں، مثلاً: أُمٌّ (ماں)، أُختٌ (بہن)، اِمْرَأَةٌ (عورت/بیوی)، بَقَرَةٌ (گائے)۔

❑ نیچے دیے ہوئے تمام الفاظ مؤنث ہیں، انھیں یاد کرلیں!

صِدِّيقَةٌ، حَدِيقَةٌ، مُسْلِمَةٌ، مُؤْمِنَةٌ، عَالِمَةٌ، خَالَةٌ، وَالِدَةٌ، حَرَكَةٌ، ظُلْمَةٌ، قُدْرَةٌ، سُورَةٌ، صَخْرَةٌ رَقَبَةٌ، عَمَّةٌ، بِنْتٌ، زَوْجَةٌ، بَقَرَةٌ، شَجَرَةٌ، غُرْفَةٌ، فَاطِمَةٌ، عَطِيَّةٌ، أُسْرَةٌ، نَاقَةٌ

❑ نوٹ: خليفة، علامة وغیرہ مذکر ہیں کیوں کہ یہ الفاظ صرف مردوں کے لیے بولے جاتے ہیں، یہ [ـة] کی وجہ سے مؤنث نہ سمجھے جائیں۔ ظاہراً یہ اسم مؤنث ہیں جب کہ مسمّٰی مذکر ہیں۔

## مشق

1......عربی میں ترجمہ کریں!

ایک مسلمان مرد اور ایک مسلمان عورت..............................................................

مومن مرد (خاص) اور مومن عورت (خاص)..............................................................

ایک کافر مرد اور ایک کافر عورت..............................................................

ایک بہت بڑا عالم..............................................................

خلیفہ (خاص)..............................................................

ایک درخت اور ایک باغ..............................................................

فاطمہ اور عطیہ..............................................................

2......مندرجہ ذیل لفظوں سے مؤنث بنائیں!

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُسْلِمٌ | | كَافِرٌ | | جَاهِلٌ | |
| مَلِكٌ | | مُحْتَرَمٌ | | مُكَرَّمٌ | |
| مُعَظَّمٌ | | فَاضِلٌ | | عَالِمٌ | |
| شَاهِدٌ | | خَالِدٌ | | مَرْحُومٌ | |
| مَغْفُورٌ | | مَسْتُورٌ | | مُؤْمِنٌ | |

# تثنیہ اور جمع

## (Dual / Plural)

### تثنیہ (Dual)

دو چیزوں کو عربی میں تثنیہ (یا مُثنّٰی) کہتے ہیں، جیسے: دو کتابیں ، دو قلمیں ، دو آدمی

**تثنیہ کا قاعدہ:** عربی میں "دو" کے لیے اسم کے آخر میں [انِ] یا [یِنِ] لگاتے ہیں، واحد لفظ چاہے مذکر ہو یا مؤنث، جیسے:

| تثنیہ | واحد |
|---|---|
| کِتَابَانِ یا کِتَابَیْنِ (دو کتابیں) | كِتَابٌ (ایک کتاب) سے |
| قَلَمَانِ یا قَلَمَیْنِ (دو قلم) | قَلَمٌ (ایک قلم) سے |
| قَمِیْصَانِ یا قَمِیْصَیْنِ (دو قمیصیں) | قَمِیْصٌ (ایک قمیص) سے |
| مُصِیْبَتَانِ یا مُصِیْبَتَیْنِ (دو مصیبتیں) | مُصِیْبَةٌ (ایک مصیبت) سے |

### جمع (Plural)

دو سے زیادہ کو جمع کہتے ہیں، جیسے: کتاب سے کتابیں، قلم سے قلمیں، گھر سے گھروں۔

**مذکر کی جمع:** عربی میں مذکر کی جمع بنانے کے لیے اسم کے آخر میں [وْنَ] یا [یْنَ] لگا دیتے ہیں، جیسے:

| جمع | واحد |
|---|---|
| مُسْلِمُوْنَ یا مُسْلِمِیْنَ (بہت سے مسلمان) | مُسْلِمٌ سے |
| كَافِرُوْنَ یا كَافِرِیْنَ (بہت سے کافر) | كَافِرٌ سے |
| جَاهِلُوْنَ یا جَاهِلِیْنَ (بہت سے جاہل) | جَاهِلٌ سے |
| عَالِمُوْنَ یا عَالِمِیْنَ (سب عالم) | عَالِمٌ سے |

**مؤنث کی جمع:** عربی زبان میں مؤنث کی جمع بنانے کے لیے (مؤنث کی علامت گول تا ہٹا کر) آخر میں اتٌ یا اتٍ
تے ہیں، جیسے:

| | |
|---|---|
| مُسْلِمَةٌ سے مُسْلِمَاتٌ / اَلْمُسْلِمَاتُ | عَالِمَةٌ سے عَالِمَاتٌ / اَلْعَالِمَاتُ |
| مُؤْمِنَةٌ سے مُؤْمِنَاتٌ / اَلْمُؤْمِنَاتُ | كَاتِبٌ سے كَاتِبَاتٌ / اَلْكَاتِبَاتُ |

تین مذکر اور تین مؤنث کے الفاظ یوں ہوں گے:

| واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|
| نَاصِرٌ (مددگار ایک مرد) | نَاصِرَانِ (مددگار دو مرد) | نَاصِرُوْنَ (مددگار سب مرد) |
| نَاصِرَةٌ (مددگار ایک عورت) | نَاصِرَتَانِ (مددگار دو عورتیں) | نَاصِرَاتٌ (مددگار سب عورتیں) |

## مشق

1 ...... نیچے دیے ہوئے لفظوں کا عربی میں تثنیہ بنایئے!

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مومن | | مشرک | | کافر | |
| جاہل | | عالم | | قمیص | |
| قلم | | کتاب | | مشرق | |
| مغرب | | سورت | | آیت | |
| رکوع | | سجدہ | | امام | |

2...... اردو میں ترجمہ کریں!

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كِتَابَانِ | | قَلَمَانِ | | شَجَرَتَانِ | |
| أُخْتَانِ | | أَخَوَانِ | | أُمَّتَانِ | |
| كَلِمَتَانِ | | رَسُوْلَانِ | | غُلَامَيْنِ | |
| يَتِيْمَيْنِ | | أَخَوَيْنِ | | ظَالِمٌ | |
| ظَالِمَانِ | | ظَالِمُوْنَ | | جَاهِلٌ | |
| جَاهِلَانِ | | جَاهِلُوْنَ | | عَامِلٌ | |
| عَامِلَانِ | | عَامِلُوْنَ | | حَافِظٌ | |
| حَافِظَانِ | | حَافِظُوْنَ | | | |

3......سبق نمبر 11 کے دیے ہوئے ذخیرۂ الفاظ کی مدد سے عربی بنائیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| دو ستارے | | دو بچے | | دو چہرے | |
| دو ہاتھ | | دو کہنیاں | | دو مہینے | |
| دو گھٹنے | | دو سجدے | | دو دروازے | |

4......عربی میں ترجمہ کریں:

ایک کاتب............ دو کاتب............ سب کاتب............

ایک مومن............ دو مومن............ سب مومن............

ایک فاسق............ دو فاسق............ سب فاسق............

سب غافل............ دو غافل............ کوئی ایک غافل............

ایک مریض............ دو مریض............ سب مریض............

ایک جاہل مرد............ دو جاہل عورتیں............

ایک دن اور دو راتیں............

ایک مرد اور دو عورتیں............

دو روٹیاں اور کچھ پانی............

دو نیک مرد اور دو نیک عورتیں............

دو اُونٹنیاں اور ایک اونٹ............

ایک چاند اور دو ستارے............

ایک مسلمان مرد اور دو مسلمان عورتیں............



# اسم مفعول (Object)

(ا)......اسم مفعول وہ اسم مشتق ہے جو اس ذات کو بتائے جس پر فعل واقع ہو جیسے مَنْصُوْرٌ (مدد کیا گیا) یعنی مدد کا فعل اس کی ذات پر واقع ہوا ہے۔ اس کے بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ مادہ (مصدر کے حروف اصلی) سے پہلے مِیْم مَفْتُوْح (میم زبر والا) داخل کیا جائے اور دوسرے حرف کے بعد واؤ بڑھا دیا جائے جیسے: فَتْحٌ (کھولنا) سے مَفْتُوْحٌ

(ب)......ثلاثی مجرد سے اسم مفعول کا صیغہ مَفْعُوْلٌ کے وزن پر آتا ہے جیسے: مَضْرُوْبٌ، مَنْصُوْرٌ، مَشْرُوْبٌ، مَسْمُوْعٌ، مَقْتُوْلٌ وغیرہ۔

(ج)......اس کے بھی چھ صیغے ہوتے ہیں۔ تین مذکر کے لیے اور تین مؤنث کے لیے گردان یوں آئے گی:

| | | |
|---|---|---|
| مَعْلُوْمٌ | جانا ہوا ایک مرد | صیغہ واحد مذکر |
| مَعْلُوْمَان | جانے ہوئے دو مرد | صیغہ تثنیہ مذکر |
| مَعْلُوْمُوْنَ | جانے ہوئے سب مرد | صیغہ جمع مذکر |
| مَعْلُوْمَةٌ | جانی ہوئی ایک عورت | صیغہ واحد مؤنث |
| مَعْلُوْمَتَان | جانی ہوئی دو عورتیں | صیغہ تثنیہ مؤنث |
| مَعْلُوْمَاتٌ | جانی ہوئی سب عورتیں | صیغہ جمع مؤنث |

**مثالیں:**......منصور، مطلوب، محفوظ، مکتوب، مسموع، مشروب، مفتوح، معروف، ممنوع

(د)......غیر ثلاثی مجرد سے اسم مفعول بنانے کا وہی طریقہ ہے جو اسم فاعل کا ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ اسم فاعل میں ماقبل آخر (آخری سے پہلا حرف) مَکْسُوْر ہوتا ہے اور اسم مفعول میں مفتوح جیسے:

یُدْخِلُ سے مُدْخَلٌ (داخل کیا گیا) یُصَدِّقُ سے مُصَدَّقٌ (تصدیق کیا ہوا) یَتَکَلَّمُ سے مُتَکَلَّمٌ (گفتگو کیا ہوا)
یُدَحْرِجُ مُدَحْرَجٌ (لڑھکایا ہوا)



# اسم مفعول (Object)

(ا)......اسم مفعول وہ اسم مشتق ہے جو اس ذات کو بتائے جس پر فعل واقع ہو جیسے مَنْصُوْرٌ (مدد کیا گیا) یعنی مدد کا فعل اس کی ذات پر واقع ہوا ہے۔ اس کے بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ مادہ (مصدر کے حروف اصلی) سے پہلے مِیْم مَفْتُوْح (میم زبر والا) داخل کیا جائے اور دوسرے حرف کے بعد واؤ بڑھا دیا جائے جیسے: فَتْحٌ (کھولنا) سے مَفْتُوْحٌ

(ب)......ثلاثی مجرد سے اسم مفعول کا صیغہ مَفْعُوْلٌ کے وزن پر آتا ہے جیسے: مَضْرُوْبٌ، مَنْصُوْرٌ، مَشْرُوْبٌ، مَسْمُوْعٌ، مَقْتُوْلٌ وغیرہ۔

(ج)......اس کے بھی چھ صیغے ہوتے ہیں۔ تین مذکر کے لیے اور تین مؤنث کے لیے گردان یوں آئے گی:

| | | |
|---|---|---|
| مَعْلُوْمٌ | جانا ہوا ایک مرد | صیغہ واحد مذکر |
| مَعْلُوْمَان | جانے ہوئے دو مرد | صیغہ تثنیہ مذکر |
| مَعْلُوْمُوْنَ | جانے ہوئے سب مرد | صیغہ جمع مذکر |
| مَعْلُوْمَةٌ | جانی ہوئی ایک عورت | صیغہ واحد مؤنث |
| مَعْلُوْمَتَان | جانی ہوئی دو عورتیں | صیغہ تثنیہ مؤنث |
| مَعْلُوْمَاتٌ | جانی ہوئی سب عورتیں | صیغہ جمع مؤنث |

**مثالیں:**......منصور، مطلوب، محفوظ، مکتوب، مسموع، مشروب، مفتوح، معروف، ممنوع

(د)......غیر ثلاثی مجرد سے اسم مفعول بنانے کا وہی طریقہ ہے جو اسم فاعل کا ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ اسم فاعل میں ماقبل آخر (آخری سے پہلا حرف) مَکْسُوْر ہوتا ہے اور اسم مفعول میں مفتوح جیسے:

یُدْخِلُ سے مُدْخَلٌ (داخل کیا گیا) یُصَدِّقُ سے مُصَدَّقٌ (تصدیق کیا ہوا) یَتَکَلَّمُ سے مُتَکَلَّمٌ (گفتگو کیا ہوا) یُدَحْرِجُ مُدَحْرَجٌ (لڑھکایا ہوا)



# جمع مکسر (broken plural)

وہ واحد لفظ جو جمع میں اپنے حروف کی ترتیب برقرار نہ رکھ سکے اس کی جمع کو جمع مکسّر کہتے ہیں۔ جس کے چند مشہور اوزان یہ ہیں:

(۱) **افعال**: جیسے طفل کی جمع اطفال۔ اسی طرح وقت، عمل، باب، موت، فوج، صاحب، دين، قلم وغیرہ الفاظ کی جمع

(۲) **فُعُول**: جیسے ملك کی جمع مُلوك۔ اسی طرح شاهد، قلب، برج، بطن، ضدر، غیب، بيت، علم، وجه، قبر وغیرہ الفاظ کی جمع

(۳) **فِعال**: جیسے كريم کی جمع كرام۔ اسی طرح رجل، جبل، قائم، عظم، عظيم، عبد، حسن وغیرہ الفاظ کی جمع

(۴) **فُعُل**: جیسے رسول کی جمع رسل۔ اسی طرح عماد، کتاب، سبيل، مدينة، اسد، حمار، خشب وغیرہ الفاظ کی جمع

(۵) **افعُلٌ**: جیسے رِجل کی جمع ارجل۔ اسی طرح بحر، شهر، عين، نفس، نهَر وغیرہ الفاظ کی جمع

(۶) **فُعّال**: جیسے كافر کی جمع كفار۔ اسی طرح جاهل، فاسق، فاجر، عاشق، كاتب، خادم وغیرہ الفاظ کی جمع

(۷) **فُعَلاءُ**: جیسے شهيد کی جمع شهداء۔ اسی طرح شريف، ضعيف، شاعر، عالم، شريك، فقير، نبيل، رحيم، بليغ، فصيح، كبير، قديم، سفير، طالب، امير، شفيع وغیرہ الفاظ کی جمع

(۸) **افعِلةٌ**: جیسے طعام کی جمع اطعمة۔ اسی طرح شراب، فؤاد، لسان، سنام، اله وغیرہ الفاظ کی جمع

(۹) **افعِلاءُ**: جیسے نبی کی جمع انبياء۔ اسی طرح ولی، صفيّ، تقيّ، شفيّ، غنی وغیرہ الفاظ کی جمع

(۱۰، ۱۱) **مَفاعِلُ** اور **مفاعيلُ**: جیسے مسجد کی جمع مساجد اور مکتوب کی جمع مکاتیب۔ اسی طرح مقعد، مكتب، موعظة، موعد، مشرق، مغرب، مبحث، منقبة، مظلمة، مقبرة، مرفق، مسكن اور مفتاح (مفاتح/ مفاتيح)، مسكين، مصباح وغیرہ الفاظ کی جمع

(۱۲، ۱۳) **فعالِلُ** اور **فعالِيلُ**: جیسے درهم کی جمع دراهم اور سلطان کی جمع سلاطين۔ اسی طرح کوکب، حادثة، صومعة اور قنديل، بستان وغیرہ الفاظ کی جمع

(۱۴) **فِعلة**: جیسے فتی کی جمع فتية۔ اسی طرح صبی، ولد، غلام وغیرہ الفاظ کی جمع

(۱۵) **فِعَلٌ**: جیسے فرقة کی جمع فِرق، قصة کی جمع قصص

(۱۶) **فِعلانٌ**: جیسے غلام کی جمع غلمان اور صبی کی جمع صبيان

(۱۷) **فعلی**: جیسے مريض کی جمع مرضی، احمق کی جمع حمقی

(۱۸) **فَعَلَة**: جیسے کافر کی جمع كفرة، فاجر کی جمع فجرة، طالب کی جمع طلبة اور عابد کی جمع عبدة

# نکرہ اور معرفہ

(Common noun / Proper noun)

معنوی وسعت (گنجائش) کے لحاظ سے ہر اسم ایک جیسا نہیں ہوتا بلکہ ایک دوسرے سے مختلف ہوتا ہے۔ کسی میں معنوی گنجائش زیادہ ہوتی ہے اور کسی میں کم۔ جیسے: رَجُلٌ (ایک مرد) یہ لفظ معنوی لحاظ سے بہت وسیع ہے کہ ہر مرد پر بولا جاسکتا ہے۔ اس کے برعکس خَالِدٌ ہے تو یہ ہر شخص کی بجائے اُسی آدمی کے لیے بولا جائے گا جس کا نام خالد ہے اس لیے اس میں معنوی گنجائش کم ہے۔ چناں چہ وسعت کے لحاظ سے اسم دو طرح کا ہے:

اسم بہ لحاظِ وسعت

نکرہ (Common noun)، معرفہ (Proper noun)

## (۱)......اسمِ نکرہ: (Common noun)

جس اسم سے کوئی مخصوص فرد یا متعین چیز اور جگہ کا مفہوم سمجھ میں نہ آئے، یا یہ کہ جو اسم کسی عام شخص، جگہ یا چیز کے لیے بولا جائے وہ ''اسمِ نکرہ'' کہلاتا ہے۔ جیسے: کِتَابٌ (کوئی کتاب) قَلَمٌ (کوئی قلم) بَابٌ (ایک دروازہ)۔

**نوٹ:** ......اسمِ نکرہ کے آخر میں زیادہ تر تنوین آتی ہے۔ یعنی دو زبر، دو زیر اور دو پیش

## (۲)......اسمِ معرفہ: (Proper noun)

جو اسم کسی خاص شخص، جگہ یا چیز کے لیے بولا جائے اُسے اسمِ معرفہ کہتے ہیں۔ اسمِ معرفہ کی چند قسمیں ہیں جو درج ذیل ہیں:

اسمِ معرفہ

اسمِ عَلَم مُعَرَّف بِاللّام اسمِ اشارہ اسمِ موصول اسمِ ضمیر

### 1......اسمِ عَلَم (Proper Name)

مختلف افراد، جگہوں اور چیزوں کے رکھے ہوئے نام کو ''اسمِ عَلَم'' کہتے ہیں۔ جیسے: مُحَمَّدٌ، قُرَیْشٌ، مَکَّۃُ، مِصْرُ۔

### 2......مُعَرَّف بِاللّام (Noun with definite Articale)

وہ اسمِ نکرہ جسے اَلْ (الف، لام) لگا کر معرفہ بنایا گیا ہو۔ یاد رہے کہ اَلْ لگانے کے بعد تنوین نہیں آئے گی۔ مثلاً: کِتَابٌ سے اَلْکِتٰبُ اور مَدِیْنَۃٌ سے اَلْمَدِیْنَۃُ۔

3......اسمِ اشارہ (Demonstrative Noun)

جو الفاظ اشارے کے لیے استعمال ہوتے ہیں وہ ''اسم اشارہ'' کہلاتے ہیں۔ جیسے: هٰذَا (یہ)، ذٰلِكَ (وہ)

4......اسمِ موصول (Relative Pronoun)

اسم موصول اُس نامکمل اسم کو کہتے ہیں جو اکیلا کسی بھی جملے کا مکمل جز نہیں بن سکتا جب تک اس کے ساتھ کوئی دوسرا کلمہ یا جملہ نہ ملایا جائے۔ اسم موصول کے بعد جو لفظ یا جملہ آتا ہے وہ اس کا صلہ کہلاتا ہے۔ الَّذِی (جو شخص) مَن (جو آدمی)۔

5......اسمِ ضمیر (Pronoun)

کسی نام کی جگہ بولے جانے والے کلمے کو اسمِ ضمیر کہتے ہیں۔ مثلاً: هُوَ (وہ) أَنتَ (تو) أنَا (میں)۔



# اسمِ ضمیر

# (Pronoun)

''ضمیر'' کے معنی ہیں پوشیدہ یا چھپا ہوا۔ اسمِ ضمیر سے مراد وہ مختصر سا نام ہے جو غائب، حاضر یا متکلم پر دلالت کرے۔ یعنی جس شخص یا چیز کا گفتگو میں ایک دفعہ نام لیا جا چکا ہو تو دوبارہ اُس کا نام لینے کی بجائے اسمِ ضمیر بولا جائے۔ جیسے: ''خالد مسجد میں آیا اور اُس نے باجماعت نماز ادا کی، پھر وہ تلاوتِ قرآن مجید میں مشغول ہوگیا۔'' بعد والے دو فقروں میں ''اُس نے'' اور ''وہ'' کے الفاظ اسمِ ضمیر ہیں جو خالد کی جگہ بولے گئے ہیں۔ چناں چہ ایسے الفاظ جو کسی اسم کی جگہ استعمال کیے جائیں ''اسمِ ضمیر'' کہلاتے ہیں۔ بعض ضمیریں فاعلی ہوتی ہیں بعض مفعولی اور بعض اِضافی۔ فاعلی ضمیریں درج ذیل ہیں:

**ضمیروں کے فاعلی صیغے**

| صیغے | | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|---|
| غائب | مذکر | هُوَ<br>وہ ایک مرد/اس ایک مرد نے | هُمَا<br>وہ دو مرد/ان دو مردوں نے | هُمْ<br>وہ سب مرد/ان سب مردوں نے |
| غائب | مؤنث | هِيَ<br>وہ ایک عورت/اس ایک عورت نے | هُمَا<br>وہ دو عورتیں/ان دو عورتوں نے | هُنَّ<br>وہ سب عورتیں/ان سب عورتوں نے |
| حاضر | مذکر | أَنْتَ<br>تو ایک مرد/تو ایک مرد نے | أَنْتُمَا<br>تم دو مرد/تم دو مردوں نے | أَنْتُمْ<br>تم سب مرد/تم سب مردوں نے |
| حاضر | مؤنث | أَنْتِ<br>تو ایک عورت/تو ایک عورت نے | أَنْتُمَا<br>تم دو عورتیں/تم دو عورتوں نے | أَنْتُنَّ<br>تم سب عورتیں/تم سب عورتوں نے |
| متکلم | مذکر و مؤنث | أَنَا<br>میں/ میں نے | نَحْنُ<br>ہم/ ہم نے | نَحْنُ<br>ہم/ ہم نے |

## ضمیروں کے مفعولی یا اضافی صیغے

| صیغے | | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|---|
| غائب | مذکر | هُ هِ هُ هِ<br>اُسے، اُس کو/اس کا | هُمَا<br>اُنھیں، اُن کو/ ان دو کا | هُمْ<br>اُنھیں، اُن کو/ ان سب کا |
| | مؤنث | هَا<br>اُس عورت کو، اُسے/ اُس عورت کا | هُمَا<br>اُنھیں، اُن کو/ اُن عورتوں کا | هُنَّ<br>اُنھیں، اُن کو/ اُن سب عورتوں کا |
| حاضر | مذکر | كَ<br>تجھے، تجھ کو/ تجھ ایک مرد کا | كُمَا<br>تمھیں، تم کو/تم دو مردوں کا | كُمْ<br>تمھیں، تم کو/تم سب مردوں کا |
| حاضر | مؤنث | كِ<br>تجھے، تجھ کو/ تجھ ایک عورت کا | كُمَا<br>تمھیں، تم کو/تم دو عورتوں کا | كُنَّ<br>تمھیں، تم کو/تم سب عورتوں کا |
| متکلم | مذکر و مؤنث | ی، يِ<br>مجھے، مجھ کو/ میرا، میری، میرے | نَا<br>ہمیں، ہم کو/ ہمارا، ہماری، ہمارے | نَا<br>ہمیں، ہم کو/ ہمارا، ہماری، ہمارے |

☆...... ضمیروں کے مذکورہ بالا الفاظ اگر کسی فعل کے آخر میں متصل ہو کر آئیں تو انہیں مفعولی ضمیریں کہیں گے۔ مثلاً: خَلَقَكَ ''اُس (اللہ) نے تجھے پیدا کیا۔'' اس مثال میں ''كَ'' مفعولی ضمیر ہے، کیوں کہ فعل (خلق) کے آخر میں آئی ہے۔

☆...... اگر کسی اسم کے آخر میں متصل ہو کر آئیں تو انہیں اضافی ضمیریں کہیں گے۔ مثلاً رَبُّكَ ''آپ کا رب'' میں ''كَ'' اضافی ضمیر ہے کیوں کہ اسم (رَبٌّ) کے آخر میں آئی ہے۔

## مشق

1...... درجِ ذیل دو دو کلمات کو آپس میں اس طرح ملائیں جس طرح مثال میں ہے اور ترجمہ کریں:

مثال: شَجَرَةٌ، نَهَرٌ سے شَجَرَةٌ وَ نَهَرٌ درخت اور نہر

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِيْمَانٌ، شِرْكٌ | .................... | ثَوَابٌ، عَذَابٌ | .................... |
| لَيْلٌ، نَهَارٌ | .................... | جَنَّةٌ، جَهَنَّمُ | .................... |
| اَلدُّنْيَا، اَلْاٰخِرَةُ | .................... | شَمْسٌ، قَمَرٌ | .................... |
| اَرْضٌ، سَمَاءٌ | .................... | اَلْبَرُّ، اَلْبَحْرُ | .................... |

2...... اُردو میں ترجمہ کیجیے!

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِهٖ | | عَلَيْكُمْ | |
| إِلَيْنَا | | فِيْهِمَا | |
| مِنِّيْ | | عَلَيْهَا | |
| إِلَيْكَ | | إِلَيْهِمْ | |
| عَلَيْهِنَّ | | مِنْهُمَا | |
| إِلَيْهِمَا | | مِنْهُنَّ | |
| فِيْهِ | | عَلَيَّ | |
| فِيْٓ اٰذَانِهِمْ | | مِنْ ذُرِّيَّتِيْ | |

وَعَلٰٓى أَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ..............................

أَنْفُسَنَا وَأَنْفُسَكُمْ ..............................

لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ..............................

رِزْقُهُنَّ وَكِسْوَتُهُنَّ ..............................

إِلٰهَكَ وَإِلٰهَ آبَائِكَ ..............................

لَهُ الْأَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ..............................

لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيْمٌ ..............................

هُمْ فِيْهَا خَالِدُوْنَ ..............................

أَبُوْنَا شَيْخٌ كَبِيْرٌ ..............................

هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَأَنْتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ ..............................

فِيْهِمَآ إِثْمٌ كَبِيْرٌ ..............................

فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ ..............................

وَ لِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ ..............................

لَنَآ أَعْمَالُنَا وَلَكُمْ أَعْمَالُكُمْ ..............................



# مرکبات (Compounds)

کلمہ اگر تنہا استعمال ہو تو وہ مفرد کہلاتا ہے اور اگر دوسرے کلمے کے ساتھ مل کر استعمال ہو تو دونوں کے مجموعے کو مرکب کہتے ہیں، مثلاً: کتاب اور اللہ، الگ الگ دونوں کلمات مفرد ہیں، مگر اگر دونوں کو ملا کر کتاب اللہ کہنے سے ایک مرکب بن جائے گا۔

مرکبات کئی قسم کے ہیں۔ اگر الفاظ کے مجموعے سے مکمل بات سمجھ میں آ جائے یا اگر مفہوم مکمل ہو تو اسے مرکب مفید/مرکب تام یا جملہ (sentence) کہتے ہیں، جیسے اللہ اکبر۔

اگر پوری بات سمجھ نہ آئے یا اس کا مفہوم مکمل نہ ہو تو اسے مرکب غیر مفید یا مرکب ناقص کہتے ہیں، جیسے صراط مستقیم۔

مرکب ناقص کی چار اقسام ہیں: مرکب جاری، مرکب اشاری، مرکب اضافی، مرکب توصیفی۔



# مرکب جاری

عربی زبان کے بعض حروف کو حرف جار(Prepositon) کہا جاتا ہے۔ان کی تعداد سترہ ہے۔یہ حروف درج ذیل ہیں:

باؤ تاؤ کاف و لام و واؤ منذ و مذ ۔خلا

رُبّ۔حاشا۔من۔عدا۔فی ۔عن۔علی۔حتیٰ۔الیٰ

مثالیں:ا۔ب: ساتھ (with) جیسے باللہ..............................

۲۔ت: قسم سے(by) جیسے تاللہ..............................

۳۔ك: مانند،کی طرح(such as) جیسے کالحجارۃ..............................

۴۔ل: کے لیے/واسطے(for) جیسے للہ..............................

۵۔و: قسم سے(by) جیسے واللہ..............................

۶۔منذ: سے(since) جیسے منذ الجمعۃ..............................

۷۔مذ: سے(since) جیسے مذ خمسۃ ایام..............................

۸۔خلا: سوائے(except) جیسے خلا اسد..............................

۹۔رُبّ: چند ایک/بہت سے (many/few) جیسے رُبَّ عالم، رُبَّ كاسية رُبَّ مبلغ أوعى من سامع......

۱۰۔حاشا: سوائے(except) جیسے حاشا راشد..............................

۱۱۔مِن: سے(from) جیسے من اللہ..............................

۱۲۔عدا: سوائے(except) جیسے عدا زاهد..............................

۱۳۔فی: میں(in) جیسے فی الدین..............................

۱۴۔عن: کے بارے میں،کی طرف سے(about) جیسے عن النعیم..............................

۱۵۔علی: پر(on) جیسے علی الانسان..............................

۱۶۔حتّی: تک، یہاں تک کہ(untill.till) جیسے حتّی حین..............................

۱۷۔الی: کی طرف،تک(to) جیسے الی النور..............................

یہ حروف اپنے بعد آنے والے اسم کو زیر دیتے ہیں، ایسے اسم کو مجرور کہا جاتا ہے۔حرف جار اور اسم مجرور سے مل کر بننے والے مرکب کو مرکب جاری کہتے ہیں۔

# مرکبِ اشاری

جس اسم کے ذریعے کسی چیز کی طرف اشارہ کیا جائے اسے اسم اشارہ کہتے ہیں اور جس کی طرف اشارہ کیا جائے اسے مشار الیہ کہا جاتا ہے۔اسم اشارہ اور مشار الیہ سے مل کر بننے والا مرکب مرکبِ اشاری کہلاتا ہے۔جیسے ھذا الکتاب۔ یہ 'اشارہ قریب' ہے،دوسری قسم 'اشارہ بعید' کی ہے۔

## اسم اشارہ قریب

| | | | |
|---|---|---|---|
| مذکر | ھذا (یہ ایک مرد) | ھذان/ھذین (یہ دو مرد) | ھؤلاء (یہ سب مرد) |
| مؤنث | ھذہ (یہ ایک عورت) | ھاتان/ھاتین (یہ دو عورتیں) | ھؤلاء (یہ سب عورتیں) |

مثالیں: رجل،رجال،امرأة،نساء

## اسم اشارہ بعید

| | | | |
|---|---|---|---|
| مذکر | ذلك (وہ ایک مرد) | ذانك/ذینك (وہ دو مرد) | اولئك (وہ سب مرد) |
| مؤنث | تلك (وہ ایک عورت) | تانك/تینك (وہ دو عورتیں) | اولئك (وہ سب عورتیں) |

مثالیں:عالم،علماء،عالمة،عالمات

### کچھ مزید قواعد

۱۔ درمیانی مسافت کے لیے عام طور پر ذاك استعمال ہوتا ہے،جیسے ذاك يا رسول الله ﷺ۔

۲۔ مشار الیہ مفرد ہو تو اسم اشارہ پہلے آئے گا،جیسے ھذا البيت ، تاہم مرکب اضافی میں اسم اشارہ بعد میں لایا جاتا ہے،ورنہ وہ جملہ بن جاتا ہے،جیسے بيت الله ھذا۔

۳۔ اشارہ جب جگہ کی طرف ہو تو اس کے لیے ھنا یا ھھنا (یہاں) ھنالك یا ھناك (وہاں) اور ثَمّ (وہاں) الفاظ استعمال ہوتے ہیں۔جیسے ھھنا قاعدون ، ھنالك دعا زكريا ربه ، و ازلفنا ثَم الآخرين وغیرہ

۴۔ اگر اسم اشارہ کو تنہا (بغیر مشار الیہ کے) مبتدا بنانا ہو تو خبر کو نکرہ لائیں گے۔ھذا بيت۔

۵۔ اگر خبر معرفہ لانی ہو تو اسم اشارہ اور خبر کے درمیان ایک ضمیر منفصل لانا پڑے گی،جس کا صیغہ اسم اشارہ کے مطابق ہوگا،جیسے اولئك هم المفلحون ، ھذہ ھی المرأة۔

۶۔ تذکیر و تانیث،وحدت و جمع اور اعرابی حالت میں اسم اشارہ اور مشار الیہ میں مطابقت (co-ordination) پائی جاتی ہے۔

۷۔ مشار الیہ جمع مکسر ہو تو اسم اشارہ واحد مؤنث لایا جاتا ہے۔جیسے تلك الرسل،ھذہ الأنهار

# مرکب اضافی (Relative Compound)

ایسا مرکب جس میں ایک اسم کی اضافت (نسبت:relation) دوسرے اسم کی طرف کی جائے، مثلاً کتاب اللہ، حدود اللہ۔ پہلے جز کو مضاف جبکہ دوسرے کو مضاف الیہ کہتے ہیں۔

## قواعد

۱۔ مضاف کے شروع میں عموماً نہ تو ال آتا ہے اور نہ آخر میں تنوین۔ مثلاً الکتاب اللہ درست نہیں، اسی طرح لیلةٌ القدر غلط ہے۔

۲۔ مضاف الیہ ہمیشہ حالتِ جر میں ہوتا ہے، مثلاً قولُ شاعرٍ، تاہم اگر غیر منصرف ہو تو اس کی ظاہری حالت برقرار رہتی ہے۔ جیسے قول ابراهيمَ

۳۔ اگر مضاف تثنیہ یا جمع مذکر سالم ہو تو اس کے آخر سے نون گر جاتا ہے، مثلاً رسولان الرب کو رسولا الرب لکھا اور پڑھا جائے گا۔ مسلمون باكستان مسلموا باكستان بن جائے گا۔

۴۔ بعض اسماء بیک وقت مضاف بھی ہوتے ہیں اور مضاف الیہ بھی۔ ان پر مضاف اور مضاف الیہ دونوں کے قواعد لاگو (apply) ہوں گے۔ مثلاً بنات رسول الله ، مالك يوم الدين ، باب بيت طبيب الملك۔ یہاں رسول ، یوم ، بیت اور طبیب پر دونوں قواعد لاگو ہیں۔

۵۔ مضاف اور مضاف الیہ کو الگ الگ نہیں کر سکتے، اس لیے مضاف کی صفت مضاف الیہ کے بعد آتی ہے، مثلاً ربُ العرش الکریمُ (عزت والے رب کا عرش)

۶۔ دیگر اسماء کی طرح اسم ضمیر (pronoun) کو بھی مضاف الیہ بنایا جا سکتا ہے، مثلاً کتابہ، بلدکم

۷۔ الفاظ أب ، أخ ، حم ، ذو اور فم جب ضمیر واحد متکلم کے علاوہ اور کسی ضمیر یا اسم ظاہر کی طرف مضاف ہوں گے تو ان کی درج ذیل صورتیں ہوں گی:

حالت رفعی میں ابو ، اخو ، حمو ، فو ، ذو حالتِ نصبی میں ابا ، اخا ، حما ، فا ، ذا جبکہ حالتِ جری میں ابی ، اخی ، حمی ، فی ، اور ذی ہو جائیں گے۔ اور اگر یا ضمیر متکلم کی طرف مضاف ہوں تو رفعی، نصبی اور جری تینوں میں ظاہری الفاظ کے اعتبار سے یکساں رہتے ہیں۔ صرف تقدیری فرق ہوگا، مثلاً جاء ابی، رأیت ابی اور مررت بابی۔

۸۔ اگر منادیٰ مرکب اضافی ہو تو مضاف کو مرفوع کی بجائے منصوب پڑھا جائے گا، مثلاً یا عبدَالله ، یا رسولَ الله۔

۹۔ اگر ایک سے زیادہ اسموں کو ایک اسم کی طرف منسوب کرنا ہو تو ایک کو مضاف بنا کر مضاف الیہ سے پہلے رکھیں گے اور دوسرے اور تیسرے کو حرف عطف کے بعد لائیں گے جو مضاف الیہ کے بعد دیا جائے گا اور ان کے ساتھ ایک ایک ضمیر لگائیں گے جو مضاف الیہ کی طرف راجع ہوگی، جیسے قلم التلميذ و قرطاسه و كتابه۔

# مرکب توصیفی (Adjective Compound)

ایسا مرکب جس میں ایک اسم کی اچھائی یا برائی بیان کی جارہی ہو اور دوسرا اسم اچھائی یا برائی بیان کر رہا ہو، مثلاً کلمة طيبة ، خلق عظیم ، پہلے جز کو موصوف جبکہ دوسرے کو صفت کہتے ہیں، (اردو اور انگریزی کے برعکس عربی میں موصوف پہلے جبکہ صفت بعد میں آتی ہے) ان مثالوں میں کلمة اور خلق موصوف جبکہ طیبةاور عظیم صفت ہیں۔

**قواعد**

ا۔ موصوف اور صفت میں عدد، وسعت اور اعراب وغیرہ میں مطابقت (co-ordination) پائی جاتی ہے۔ جیسے الرسول الكريم یا رسول كريم ، مسلم عاقل ، مسلمة عاقلة ، رجل صادق ، رجلان صادقان ، رجال صادقون ، كتابٌ جديدٌ ، كتابٍ جديدٍ ، كتابا جديدا وغیرہ

۲۔ جمع مکسر غیر عاقل کی صفت واحد مؤنث آتی ہے، جیسے انهار جارية ، حيوانات كبيرة ، براهين قاطعة ، سرر مرفوعة ، صحفا مطهرة ، كتب قيمة ، اذكار نافعة ، اذكار كثيرة ، اشجار طويلة ، مساجد كبيرة ، فوائد جليلة وغیرہ

۳۔ مضاف کی صفت لانا مقصود ہو تو وہ مضاف الیہ کے بعد آئے گی، جیسے غلامُ الملك العاقلُ ، خادم الامير الصالح۔



# مرکب تام یا جملہ (Sentence)

کلمات کے جس مجموعے سے پوری بات سمجھ آ جائے اسے مرکب تام یا جملہ کہا جاتا ہے، جملہ کی دو اقسام ہیں: جملہ اسمیہ اور جملہ فعلیہ۔

## جملہ اسمیہ

جملہ اسمیہ وہ ہے جس کا پہلا جز اسم ہو، اسے مبتدا کہا جاتا ہے، دوسرے حصے کو خبر (Predicate) کہتے ہیں، جیسے اللہ اکبر۔

### قواعد

(۱) مبتدا عموماً معرفہ اور خبر عموماً نکرہ ہوتی ہے۔ (۲) مبتدا اور خبر دونوں عموماً مرفوع ہوتے ہیں۔ (۳) جنس اور عدد میں خبر اور مبتدا میں مطابقت پائی جاتی ہے۔ (۴) مبتدا جب کسی غیر عاقل کی جمع مکسر ہو تو عموماً واحد مؤنث آتی ہے۔

### مثالیں

المسلمُ عالمٌ ، هذان عالمانِ ، الصلح خير ، الكتب جديدة وغیرہ

### مبتدا کے نکرہ آنے کے مواقع

۱۔ اسم نکرہ سے پہلے حرف نفی یا استفہام آ جائے تو مبتدا نکرہ ہو سکتا ہے، جیسے ما احد غائب ، أ آله مع الله؟

۲۔ خبر ظرف یا مرکب جاری ہو اور وہ اپنے مبتدا سے پہلے آ جائے تو مبتدا نکرہ ہو سکتا ہے، جیسے عندی کتاب ، و لدينا مزيد

۳۔ مبتدا عموم بتائے تو نکرہ ہو سکتا ہے، جیسے كل له قانتون

۴۔ تنویع پر مشتمل ہو تو مبتدا نکرہ ہو سکتا ہے، جیسے يوم لك و يوم عليك

۵۔ دعا و بد دعا پر مشتمل ہو تو نکرہ آ سکتا ہے، جیسے ويل للمشركين

## جملہ فعلیہ

جملہ فعلیہ اس جملے کو کہتے ہیں جس کا پہلا جز فعل ہو، جیسے كتب الله

جملہ فعلیہ کم از فعل اور فاعل پر مشتمل ہوتا ہے، تاہم کبھی اس کے ساتھ مفعول بھی آتا ہے جیسے قتل داوٗدُ جالوتَ

جملہ فعلیہ میں پہلے فعل پھر فاعل اور آخر میں مفعول آتا ہے، جیسا کہ اوپر بیان کردہ مثال میں ہے۔ تاہم کبھی مفعول فاعل سے پہلے بھی آ جاتا ہے، جیسے و اذ ابتلى ابراهيمَ ربُّه



# اقسامِ جملہ

جملہ اسمیہ اور جملہ فعلیہ کے علاوہ بھی جملہ کی چند اقسام ہیں۔

(۱) جملہ ظرفیہ: یہ وہ جملہ ہوتا ہے جس کا پہلا جزو ظرف ہو۔ جیسے: فَـوْقَكَ السَّـمَـاءُ (تیرے اوپر آسمان ہے) مندرجہ ذیل حروف ظرف ہیں:

قَبْلَ (پہلے) بَعْدَ (بعد، ابھی) عِنْدَ (پاس) اَمَامَ یا قُدَّامَ (سامنے) خَلْفَ (پیچھے) فَوْقَ (اُوپر) تَحْتَ (نیچے) وغیرہ۔

جملہ ظرفیہ کا شمار بعض کے نزدیک جملہ اسمیہ میں ہوتا ہے اور بعض اسے جملہ فعلیہ سمجھتے ہیں۔

(۲) جملہ شرطیہ: یہ وہ جملہ ہے کہ حرف شرط سے شروع ہوتا ہے۔ حروف شرط چار ہیں۔ اِنْ، لَوْ، لَوْلَا، اَوْمَا

جملہ شرطیہ دو جملوں سے مرکب ہوا کرتا ہے۔ پہلے جملہ کو شرط کہتے ہیں اور دوسرے جملہ کو جزا کہتے ہیں۔ مثلاً: اِنْ تَشْتِـمْنِيْ اَشْتِمْكَ (اگر تو مجھے گالی دے گا تو میں تجھے گالی دوں گا) اسی مرکب جملہ میں اِنْ تَشْتَمْنِيْ شرط ہے اور اَشْتِمْكَ جزا ہے۔ جملہ شرطیہ کے دونوں جملے یا تو فعلیہ ہوتے ہیں جیسا کہ اوپر کی مثال میں یا ایک فعلیہ اور دوسرا اسمیہ جیسے: اِنْ تَـخْـدِمْنِيْ فَـانَـا خَادِمُكَ (اگر تو میری خدمت کرے گا تو میں تیرا نوکر ہوں)

(۳) جملہ خبریہ و جملہ انشائیہ: مفہوم و معنی کے لحاظ سے جملہ دو قسم کا ہوتا ہے: (۱) جملہ خبریہ۔ (۲) جملہ انشائیہ۔

جملہ خبریہ: وہ جملہ ہے جس میں کوئی خبر دی گئی ہو اور جس کے کہنے والے کو ہم سچا یا جھوٹا کہہ سکیں۔ مثلاً عَالِمٌ قَائِمٌ کے کہنے والے کو ہم سچا کہہ سکتے ہیں۔ اگر عالم واقعی کھڑا ہو ورنہ اسے جھوٹا کہیں گے۔

یہی حال ضَـرَبَ خَالِدٌ اور اس قسم کے دوسرے خبریہ جملوں کا ہے پس جملہ اسمیہ یا فعلیہ مفہوم کے اعتبار سے جملہ خبریہ بھی ہوتا ہے۔

جملہ انشائیہ: وہ جملہ ہے جس کے کہنے والے کو ہم سچا یا جھوٹا نہ کہہ سکیں۔ اس جملہ میں کوئی خبر وغیرہ نہیں دی جاتی بلکہ اس میں یا تو کسی قسم کا کوئی حکم دیا جاتا ہے یا کسی کام سے منع کیا جاتا ہے وغیرہ وغیرہ، غرضیکہ جملہ انشائیہ کی بہت سی قسمیں ہوتی ہیں۔

جملہ انشائیہ کی اقسام: جملہ انشائیہ نو قسم کا ہوسکتا ہے۔

(۱) اَمر: یعنی وہ جملہ جس میں کسی کام وغیرہ کے کرنے کا حکم دیا جائے جیسے: اِذْهَبْ اِلَى الْمَدْرَسَةِ (تو سکول جا)

(۲) نہی: یہ وہ جملہ ہوتا ہے جس میں کسی کام سے روکا جاتا ہے، جیسے: لَا تَكْذِبْ (تو جھوٹ نہ بول)

(۳) نِدَا: یہ وہ جملہ ہے جس میں کسی سے خطاب کیا جائے یا کسی کو پکارا جائے، جیسے: يَـا حَـامِدُ اُنْصُرْ اَخَاكَ (اے حامد اپنے

بھائی کی مدد کر)

(۴) اِستفهام: یہ وہ جملہ ہے جس میں کوئی سوال پوچھا جائے جیسے: مَا اِسْمُكَ؟ (تیرا نام کیا ہے؟) هَلْ عِنْدَكَ حَلِيْبٌ؟ (کیا تیرے پاس کچھ دودھ ہے؟)

(۵) تَمَنًّا: یہ وہ جملہ ہوتا ہے جس میں کسی قسم کی خواہش وغیرہ کا اظہار ہو جیسے: لَيْتَ اَبِي حَيٌّ (کاش میرے والد زندہ ہوتے)

(۶) ترجّی: یہ وہ جملہ ہے جس میں کوئی امید وغیرہ کی جائے جیسے: لَعَلَّ السَّارِقَ مَظْلُوْمٌ (شاید کہ چور مظلوم ہو)

(۷) قسم: یہ وہ جملہ ہے جس میں کوئی قسم وغیرہ دکھائی جائے جیسے: وَاللّٰهِ مَا شَتَمْتُكَ (اللہ کی قسم میں نے تجھے گالی نہیں دی)

(۸) تَعَجّب: یہ وہ جملہ ہے جس میں حیرت وتعجب کا اظہار کیا جائے جیسے: مَا اَحْسَنَ الْوَلَدَ (لڑکا کتنا اچھا ہے)

(۹) عَرَضَ: یہ وہ جملہ ہے جس میں کوئی درخواست وغیرہ کی جائے۔ جیسے: اَلَا تُعْطِيْنَا حَقَّنَا؟ (کیا آپ ہمیں ہمارا حق نہ دیں گے؟)



# معرب ، مبنی

آخر میں تبدیلی کے لحاظ سے اسم دو طرح کا ہے: (۱) معرب (۲) مبنی۔

## معرب

جس اسم کے آخر میں ضرورت اور موقع کے لحاظ سے اعرابی تبدیلی ہوتی رہے، وہ معرب کہلاتا ہے۔ یہ تبدیلی خواہ حرکات کی ہو یا حروف کی۔ مثلاً: اَللّٰهُ ، اَللّٰهَ ، اَللّٰهِ ، رَسُوْلٌ ، رَسُوْلًا ، رَسُوْلٍ ، مُسْلِمَانِ ، مُسْلِمَيْنِ ، مُسْلِمُوْنَ ، مُسْلِمِيْنَ.

## مبنی

جو کلمہ مختلف حالتوں اور موقعوں کے باوجود ایک ہی شکل پر قائم رہے اور اعرابی تبدیلیاں قبول نہ کرے اسے مبنی کہتے ہیں۔ عربی زبان میں ایسے الفاظ تقریباً پندرہ فی صد ہیں اور وہ درج ذیل ہیں:

۱: تمام حروف جیسے: اِنَّ ، فِيْ ، بِ ، وَ

۲: تمام ضمائر۔ جیسے: هُوَ ، اَنْتَ ، نَحْنُ ، هٗ ، كَ

۳: تثنیہ کے سوا تمام اسمائے اشارہ۔ مثلاً: هٰذَا ، هٰٓؤُلَاءِ ، تِلْكَ ، اُولٰٓئِكَ

۴: تثنیہ کے سوا تمام اسمائے موصولہ۔ مثلاً: اَلَّذِيْ ، اَلَّتِيْ وغیرہ

۵: ایسے اسماء جن کے آخر میں کھڑی زبر یا الف ہو۔ مثلاً: طُوْبٰى ، كُبْرٰى ، اَلصَّفَا ، اَلدُّنْيَا

۶: ایسے اسماء جن کے آخر میں متکلم کی ضمیر "ی" ہو۔ مثلاً: رَبِّيْ ، اٰيَاتِيْ .



# منصرف، غیر منصرف

جو الفاظ اعرابی تبدیلیاں قبول کرتے ہیں (یعنی معرب) وہ دو طرح کے ہوتے ہیں۔ بعض تو ہر قسم کی تبدیلی کرتے ہیں اور بعض تمام کی بجائے چند تبدیلیاں اختیار کرتے ہیں۔ چنانچہ معرب الفاظ کی دو اقسام ہیں: (۱) منصرف، (۲) غیر منصرف۔

## منصرف

وہ اسماء جو تنوین اور دوسری تمام قسم کی تبدیلیاں قبول کرلیں۔ مثلاً: مُحَمَّدٌ، اَلْكُتُبُ، رِجَالٌ. ان الفاظ کی رفعی حالت ضمہ، نصبی حالت میں فتحہ اور جری حالت میں کسرہ آئے گا۔

## غیر منصرف

جن اسماء کے آخر میں نہ تنوین آئے اور نہ حالتِ جر میں کسرہ آئے بلکہ نصب و جر دونوں حالتوں میں فتحہ ہی آئے، انہیں غیر منصرف کہا جاتا ہے۔ وہ اسماء درج ذیل ہیں:

**(۱) اسم علم: بشرطیکہ:**

(ا)......عجمی (غیر عربی) نام ہو۔ مثلاً: اِبْرَاهِيْمُ، اِسْمٰعِيْلُ، اِسْحٰقُ، يَعْقُوْبُ.

(ب)......مؤنث ہو۔ مثلاً: خَدِيْجَةُ، عَائِشَةُ، مَكَّةُ.

(ج)......جس کے آخر میں الف نون (ان) ہو۔ مثلاً: عُثْمَانُ، سَلْمَانُ، سُفْيَانُ، عِمْرَانُ.

**(۲) اسم صفت کے وہ الفاظ جو:**

(ا)...... "فَعْلَانُ" کے وزن پر ہوں۔ مثلاً: غَضْبَانُ، حَيْرَانُ

(ب)...... "اَفْعَلُ" کے وزن پر ہوں۔ جیسے: اَحْسَنُ، اَعْلَمُ، اَكْبَرُ، اَصْغَرُ

(ج)...... "فَعْلَاءُ" کے وزن پر ہوں۔ جیسے: صَفْرَآءُ، بَيْضَآءُ

**(۳) جمع مکسر کے وہ الفاظ:**

(ا)......جن میں الف جمع کے بعد کم از کم دو حروف ہوں۔ مثلاً: مَنَافِعُ، مَصَابِيْحُ، حَدَآئِقُ، اَحَادِيْثُ

(ب)......جن کے آخر میں الف ممدودہ ہو۔ مثلاً: عُلَمَاءُ، اَنْبِيَاءُ، اَشْيَآءُ، شُرَكَآءُ :

**فائدہ:**

اگر کسی غیر منصرف اسم کے شروع میں لام تعریف (اَل) آجائے یا وہ مضاف واقع ہو تو اس کی جری حالت میں کسرہ آئے گا۔ مثلاً: مِنْ شَعَآئِرِ اللّٰهِ، عَنِ الْمَضَاجِعِ، لِلْفُقَرَآءِ وَالْمَسٰكِيْنِ، وَالْعَامِلِيْنَ.

# فعل (Verb)

فعل کے معنی کام کے ہیں۔ گرامر کی رُو سے فعل اُس کلمے کو کہتے ہیں جو اکیلا ہی اپنا مفہوم و معنیٰ بتائے اور اُس میں کسی نہ کسی زمانے کا مفہوم بھی پایا جائے۔ جیسے:

حَفِظْتُ......(میں نے یاد کیا) کَتَبَ ......(اُس نے لکھا) سَأُسَافِرُ......(میں سفر کروں گا)

مذکورہ تمام کلمات فعل ہیں کیوں کہ وہ (کام کے کرنے اور ہونے کے حوالے سے) اپنے معانی خوب واضح کر رہے ہیں اور ساتھ ساتھ زمانے کا مفہوم بھی شامل ہے۔ عربی میں افعال کی چار قسمیں ہیں:

| ماضی | مضارع | امر | نہی |
|---|---|---|---|
| گزرا ہوا | حال یا مستقبل | حکم یا التجا | منع کرنا یا نہ کرنے کی التجا |

عربی افعال کی مکمل طور پر پہچان کے لیے تو بہت سے قواعد اور مشق کی ضرورت ہے، جو ابھی ابتدائی طور پر ممکن نہیں۔ البتہ اس کی بہت سی علامات ہیں، اُن میں سے چند لفظی علامات بتائی جاتی ہیں، ان سے آپ کو قرآنِ مجید، احادیث مبارکہ اور عام عربی بول چال میں بہت سے افعال کی پہچان ہونے لگ جائے گی۔

## فعل کی علامتیں

① ...... قَدْ (تحقیق یقیناً/ بلاشبہ) جس کسی لفظ سے پہلے آئے وہ لازماً فعل ہوگا، جیسے قَدْ فَهِمْتُ الدَّرْسَ (یقیناً میں نے درس/سبق سمجھ لیا) اس مثال میں فَهِمْتُ فعل ہے۔

② ...... لَمْ (نہیں) جس لفظ سے پہلے آئے وہ بھی فعل ہوگا۔ جیسے:

لَمْ يَسْرِقْ شَيْئًا (اُس نے کچھ نہیں چرایا)......

اس مثال میں يَسْرِقْ فعل ہے۔

③ ...... لَنْ (ہرگز نہیں) یہ کلمہ جس کسی لفظ سے پہلے آئے گا وہ بھی فعل ہوگا۔ مثلاً:

لَنْ يَّنْصُرَ اللّٰهُ الظَّالِمِيْنَ (اللہ ظالموں کی ہرگز مدد نہیں کرے گا۔)

اس مثال میں يَنْصُرَ فعل ہے۔

④ ...... تا ساکن (جزم والی تا رْتْ) جس لفظ کے آخر میں ہوگی وہ بھی فعل ہی ہوگا۔ جیسے:

جَآءَتْ فَاطِمَةُ (فاطمہ آئی)......فَهِمَتْ خَوْلَةُ الدَّرْسَ (خولہ نے سبق سمجھ لیا)۔

پہلی مثال میں جَآءَتْ اور دوسری میں فَهِمَتْ فعل ہیں۔

# مشق

(۱)...... درج ذیل قرآنی قطعات کا اردو ترجمہ کریں، ان میں سے اسم اور فعل کی پہچان کریں نیز زمانوں کے لحاظ سے فعلوں کو پہچانیں!

لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ۔[البقرة ۲ : ۲۸٦]

..............................................................................................................................

لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ ۔[آل عمران ۳ : ۹۲]

..............................................................................................................................

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ ۔[آل عمران ۳ : ۱٦٤]

..............................................................................................................................

وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ۔[النور ۲٤ : ٤۰]

..............................................................................................................................



# فعل ماضی

جس کلمے سے پتا چلے کہ کام گزشتہ زمانے میں ہو چکا ہے، اسے فعل ماضی کہتے ہیں، ضمیروں کی طرح عربی زبان میں فعل کے الفاظ (صیغے) بھی چودہ ہی ہوتے ہیں جو درج ذیل ہیں:

## گردان فعل ماضی

| گردان | | صیغہ | | | قاعدہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ف ع ل | فَعَلَ | واحد | مذکر | غائب | کسی علامت اور اضافے کے بغیر (آخر میں فتحہ/زبر) |
| ف ع ل + ا | فَعَلَا | تثنیہ | مذکر | غائب | واحد مذکر غائب کے آخر میں تثنیہ کا الف بڑھا دیا۔ |
| فَ ع ل + وا | فَعَلُوا | جمع | مذکر | غائب | واحد مذکر غائب کے آخر میں جمع کا واؤ بڑھا دیا۔ |
| ف ع ل + تْ | فَعَلَتْ | واحد | مؤنث | غائب | واحد مذکر غائب کے آخر میں تائے تانیث ساکنہ کا اضافہ کر دیا۔ |
| ف ع ل + تَا | فَعَلَتَا | تثنیہ | مؤنث | غائب | واحد مذکر غائب کے آخر میں " تَا " بڑھا دیا۔ |
| ف ع ل + نَ | فَعَلْنَ | جمع | مؤنث | غائب | واحد مذکر غائب کے آخری حرف کو ساکن کر کے "نَ" لگا دیا۔ |
| ف ع ل + تَ | فَعَلْتَ | واحد | مذکر | مخاطب | واحد مذکر غائب کے آخری حرف کو ساکن کر کے "تَ" لگا دیا۔ |
| ف ع ل + تُمَا | فَعَلْتُمَا | تثنیہ | مذکر | مخاطب | واحد مذکر غائب کے آخری حرف کو ساکن کر کے "تُمَا" لگا دیا۔ |
| ف ع ل + تُمْ | فَعَلْتُمْ | جمع | مذکر | مخاطب | واحد مذکر غائب کے آخری حرف کو ساکن کر کے "تُمْ" لگا دیا۔ |
| ف ع ل + تِ | فَعَلْتِ | واحد | مؤنث | مخاطب | واحد مذکر غائب کے آخری حرف کو ساکن کر کے "تِ" لگا دیا۔ |
| ف ع ل + تُمَا | فَعَلْتُمَا | تثنیہ | مؤنث | مخاطب | واحد مذکر غائب کے آخری حرف کو ساکن کر کے "تُمَا" لگا دیا۔ |
| ف ع ل + تُنَّ | فَعَلْتُنَّ | جمع | مؤنث | مخاطب | واحد مذکر غائب کے آخری حرف کو ساکن کر کے " تُنَّ " لگا دیا۔ |
| ف ع ل + تُ | فَعَلْتُ | واحد | مذکر و مؤنث | متکلم | واحد مذکر غائب کے آخری حرف کو ساکن کر کے "تُ" لگا دیا۔ |
| ف ع ل + نَا | فَعَلْنَا | تثنیہ و جمع | مذکر و مؤنث | متکلم | واحد مذکر غائب کے آخری حرف کو ساکن کر کے " نَا" لگا دیا۔ |
| | | | | | // // // // // |

☆......عربی زبان کا فعل ماضی تین، چار، پانچ اور چھ حرفی ہو سکتا ہے، مثلاً: صَدَقَ ، عَمِلَ ، أَطْعَمَ ، عَلَّمَ اِجْتَهَدَ ، اِسْتَغْفَرَ

یہ تمام فعل ماضی ہیں، ان تمام صورتوں میں صیغے اور گردان ایک ہی طریقے پر بنیں گے، البتہ تین حرفی فعل ماضی کے درمیانے حرف پر حرکات بدلتی رہتی ہیں۔ زبر، زیر اور پیش میں سے کوئی بھی حرکت آ سکتی ہے۔

☆......فعل ماضی کو مثبت سے منفی بنانے کے لیے شروع میں [مَا] لگایا جاتا ہے، جیسے: ظَلَمَ (اُس نے ظلم کیا۔) سے مَا ظَلَمَ (اُس نے ظلم نہیں کیا۔)

## مشق

1......درج ذیل کلمات سے مکمل گردانیں بنائیں!

سَمِعَ ، نَصَرَ ، ذَهَبَ ، شَرِبَ ، عَبَدَ ، فَرِحَ

2......نیچے دیے گئے قرآنی الفاظ کے صیغے تحریر کریں اور ترجمہ بھی تحریر کریں!

| الفاظ | صیغہ | ترجمہ |
|---|---|---|
| خَلَقْتَ | | |
| عَرَضْنَا | | |
| تَرَكَ | | |
| كَسَبْتُمْ | | |
| رَضِيَ | | |
| كَفَرَتْ | | |
| قَتَلُوْا | | |
| تَرَكْتُ | | |
| رَكِبَا | | |
| قَالَتَا | | |



# فعل مضارع

مضارع وہ فعل ہے جس میں حال اور مستقبل دونوں زمانے پائے جائیں، جیسے: يَنْصُرُ (وہ مدد کرتا ہے یا کرے گا۔) يَعْلَمُ (وہ جانتا ہے یا جانے گا۔)

فعل مضارع فعل ماضی سے بنایا جاتا ہے اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ ماضی کے پہلے حرف کو ساکن کر کے شروع میں چار حروف (ي ، ت ، أ ، ن) میں سے کسی حرف کا حسبِ ضرورت اضافہ کر دیا جاتا ہے، ان حروف کو "علاماتِ مضارع" کہا جاتا ہے۔ ان کا مجموعہ أتين ہے۔

## فعل مضارع کی گردان (Inflection)

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَفْعَلُ | يَفْعَلُ | واحد | مذکر | غائب | آخر میں کسی اضافے کے بغیر (آخری حرف پر پیش) |
| يَفْعَلَ + ان | يَفْعَلَانِ | تثنیہ | | | واحد کے آخر میں "ان" کا اضافہ |
| يَفْعَلُ + وْنَ | يَفْعَلُوْنَ | جمع | | | واحد کے آخر میں "وْنَ" کا اضافہ |
| تَفْعَلُ | تَفْعَلُ | واحد | مؤنث | غائب | واحد میں کسی اضافے کے بغیر (آخری حرف پر پیش) |
| تَفْعَلَ + ان | تَفْعَلَانِ | تثنیہ | | | واحد کے آخر میں "ان" کا اضافہ |
| يَفْعَلْ + نَ | يَفْعَلْنَ | جمع | | | واحد کے آخر میں "نَ" کا اضافہ |
| تَفْعَلُ | تَفْعَلُ | واحد | مذکر | مخاطب | آخر میں کسی اضافے کے بغیر (آخری حرف پر پیش) |
| تَفْعَلَ + ان | تَفْعَلَانِ | تثنیہ | | | واحد کے آخر میں "ان" کا اضافہ |
| تَفْعَلُ + وْنَ | تَفْعَلُوْنَ | جمع | | | واحد کے آخر میں "وْنَ" کا اضافہ |
| تَفْعَلِ + يْنَ | تَفْعَلِيْنَ | واحد | مؤنث | مخاطب | واحد کے آخر میں "يْنَ" کا اضافہ |
| تَفْعَلَ + ان | تَفْعَلَانِ | تثنیہ | | | واحد کے آخر میں "ان" کا اضافہ |
| تَفْعَلْ + نَ | تَفْعَلْنَ | جمع | | | واحد کے آخر میں "نَ" کا اضافہ |
| أَفْعَلُ | أَفْعَلُ | واحد | مذکر و | متکلم | آخر میں کسی اضافے کے بغیر (آخری حرف پر پیش) |
| نَفْعَلُ | نَفْعَلُ | تثنیہ وجمع | مؤنث | | آخر میں کسی اضافے کے بغیر (آخری حرف پر پیش) |

## قواعد

1: ماضی کی طرح فعل مضارع میں بھی علامت مضارع کے بعد دوسرے حرف تینوں حرکات (ضمہ، فتحہ، کسرہ) میں سے کوئی ایک حرکت ہوسکتی ہے: يَفْعَلُ ، يَفْعِلُ ، يَفْعُلُ

2: فعل مضارع کے بھی چودہ (14) صیغے ہوتے ہیں جن میں علاماتِ مضارع حسب ذیل طریقے سے آتی ہیں:

- ی : غائب کے چار صیغوں میں (3 مذکر غائب کے اور ایک جمع مؤنث غائب کا)
- ت : آٹھ صیغوں میں (دو مؤنث غائب کے اور چھ حاضر کے)
- أ : ایک ہی صیغے (واحد متکلم) میں
- ن : دو صیغوں (تثنیہ وجمع متکلم) میں

3: فعل مضارع کے پانچ صیغوں کے آخر میں ضمہ (ـُ) آتا ہے۔

4: باقی نو صیغوں کے آخر میں نون آتا ہے جن میں سے جمع مؤنث غائب (يَفْعَلْنَ) اور جمع مؤنث حاضر (تَفْعَلْنَ) کے نون کو نونِ ضمیر اور باقی تمام کو نون اعرابی کہتے ہیں۔

5: فعل مضارِع کو مثبت سے منفی بنانے کے لیے شروع میں [لَا] لگایا جاتا ہے، مثلاً: يَفْعَلُ سے لَا يَفْعَلُ

## مشق

1...... درج ذیل افعال کی گردانیں مکمل کریں!

يَعْلَمُ: ..............................

..............................

..............................

يَنْصُرُ: ..............................

..............................

..............................

يَصْبِرُ: ..............................

..............................

..............................

يَشْهَدُ: ..............................

..............................

..........................................................................................

يَشْكُرُ: ..........................................................................................

..........................................................................................

..........................................................................................

2......درج ذیل الفاظ کے صیغے بتائیں اور ترجمہ کریں!

| الفاظ | صیغہ | ترجمہ |
|---|---|---|
| يَشْفَعُ | | |
| تَعْجَبِينَ | | |
| يَنْفَعُونَ | | |
| تَحْزَنُونَ | | |
| يَسْجُدَانِ | | |
| لَا أَمْلِكُ | | |
| نَعْبُدُ | | |
| أَعْلَمُ | | |
| يَسْرِقْنَ | | |



# فعل مضارع کی اعرابی حالتیں

اس کی اصلی حالت رفعی ہے، جبکہ بعض حروف کے شروع میں آنے سے مضارع کی حالت نصبی یا جزمی ہو جاتی ہے۔

## نواصب فعل مضارع

فعل مضارع کو درج ذیل حروف نصب دیتے ہیں:

۱۔ اَنْ (کہ): جیسے امرتُ ان اعبدَ الله

۲۔ لَنْ (ہرگز نہیں): یہ حرف فعل مضارع میں تاکیدی نفی کا مفہوم پیدا کرتا ہے، جیسے لن یّغفرَ الله لهم

۳۔ کَی (تاکہ): کسی سابقہ فعل کا سبب بیان کرتا ہے، جیسے فرجعنٰك الی امك کی تقرّ عینها ولاتحزنَ

۴۔ اِذَنْ (تب): کسی کام کا نتیجہ ظاہر کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے، جیسے، اذن لا یضِیعَنا الله

۵۔ حتّٰی (یہاں تک کہ): جیسے حتی یسمعَ کلام الله، لایؤمن احدکم حتی یحبَّ لاخیه ما یحب لنفسه

۶۔ لِ (کَی) (تاکہ): جیسے وما جعلنا القبلة التی کنت علیها الا لنعلمَ

## قواعد

(۱) جن پانچ صیغوں کے آخر میں ضمہ آتا ہے ان پر فتحہ آ جائے گا۔ (۲) جن سات صیغوں میں نون اعرابی آتا ہے ان کا نون حذف ہو جاتا ہے۔ (۳) جمع مؤنث میں کوئی تبدیلی نہیں آتی۔

## جوازم فعل مضارع

فعل مضارع کو جزم دینے والے حروف درج ذیل ہیں:

۱۔ لم (نہیں): یہ حرف عمومی نفی کا معنی دیتا ہے اور فعل مضارع کو ماضی منفی کے معنی میں کر دیتا ہے، جیسے لم یلدْ و لم یولد

۲۔ لمّا (ابھی تک نہیں): یہ لفظ زمانہ گفتگو تک کی نفی کرتا ہے، جیسے لما یدخلِ الایمان فی قلوبکم

۳۔ لِ: لام امر (چاہیے کہ): اس لام کو لام امر بھی کہتے ہیں، جیسے فلینظرِ الانسان الی طعامه

۴۔ لا (نہی) (نہیں): فعل مضارع میں کسی کام سے روکنے کا مفہوم پیدا کرتا ہے، جیسے لاتحزنْ، لاتشرك بالله

۵۔ حروف شرط: اِنْ (اگر)، ما (جو/غیر عاقل کے لیے)، مَن (جو/عاقل کے لیے)، اینما (): یہ حروف فعل مضارع کو جزم دیتے ہیں، خواہ وہ جواب شرط میں ہی کیوں نہ استعمال ہوا ہو، جیسے ان تعذبْهم فانهم عبادك، ان تُنعمْ تنعمْ علی شاکرٍ، وما تفعلوا من خیر یعلمْه الله، فمن یعملْ مثقالَ ذرة خیرا یره، اینما تکونوا یدرکْکم الموت

# فعل امر

## (Imperative Verb)

فعل امر، مضارع سے بنتا ہے۔ غائب کے صیغوں سے فعل امر غائب اور حاضر کے صیغوں سے فعل امر حاضر۔ غائب کے صیغوں کے شروع میں "لامِ امر" کا اضافہ کیا جاتا ہے البتہ فعل امر حاضر کا قاعدہ اس سے مختلف ہے جس کا ذکر سطورِ ذیل میں کیا جاتا ہے۔

### فعل امر حاضر بنانے کا قاعدہ

۱: فعل امر حاضر مضارع کے حاضر کے صیغوں سے بنتا ہے۔

۲: علامتِ مضارع حذف کر کے واحد مذکر کے آخر میں جزم دی جاتی ہے۔ اگر آخر میں حرف علت ہو تو وہ گر جاتا ہے۔

۳: علامتِ مضارع حذف کرنے کے بعد اگر پہلا حرف ساکن ہو تو شروع میں ہمزہ کا اضافہ کر دیا جاتا ہے۔

(ا):...... اگر عینِ کلمہ مضموم ہو تو ہمزہ پر بھی ضمہ آئے گا۔ مثلاً: تَنْصُرُ سے اُنْصُرْ۔ تَعْبُدُ سے اُعْبُدْ۔

(ب):...... عین کلمہ اگر مضموم نہ ہو تو ہمزہ پر کسرہ آئے گا۔ مثلاً: تَضْرِبُ سے اِضْرِبْ۔ تَسْمَعُ سے اِسْمَعْ۔

(ج):...... باب اِفعال کے فعل امر میں ہمزہ پر فتحہ آئے گا۔ مثلاً: تُحْسِنُ سے اَحْسِنْ۔ تُبْلِغُ سے اَبْلِغْ۔

۴: جن صیغوں میں نون اعرابی ہو، وہ حذف ہو جائے گا۔

فعل امر غائب اور فعل امر حاضر کی علیحدہ علیحدہ گردانیں ملاحظہ کیجیے:

| جنس/عدد | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر | لِيَنْصُرْ | لِيَنْصُرَا | لِيَنْصُرُوْا |
| مؤنث | لِتَنْصُرْ | لِتَنْصُرَا | لِيَنْصُرْنَ |

### فعل امر حاضر

| | | |
|---|---|---|
| اِعْلَمْ | جان لے تُو ایک مرد | صیغہ واحد مذکر حاضر |
| اِعْلَمَا | جان لو تم دو مرد | صیغہ تثنیہ مذکر حاضر |
| اِعْلَمُوا | جان لو تم سب مرد | صیغہ جمع مذکر حاضر |
| اِعْلَمِيْ | جان لے تُو ایک عورت | صیغہ واحد مؤنث حاضر |
| اِعْلَمَا | جان لو تم دو عورتیں | صیغہ تثنیہ مؤنث حاضر |
| اِعْلَمْنَ | جان لو تم سب عورتیں | صیغہ جمع مؤنث حاضر |

**مثالیں:**......انصر ، احفظ ، اکتب ، اطلب ، اسمع ، اخرج ، اشرب ، افتح ، اعرف ، امنع

**فائدہ:**

ا: باب اِفعال کے فعل امر کا ہمزہ ''ہمزۃ القطع'' کہلاتا ہے جب کہ بقیہ تمام افعال کا ہمزہ ''ہمزۃ الوصل'' کہلاتا ہے۔ ہمزہ القطع ہر صورت میں پڑھا جاتا ہے۔ مگر ہمزۃ الوصل پچھلے کلمے سے ملا کر پڑھنے کی صورت میں پڑھنے میں نہیں آتا (Silent ہو جاتا ہے۔) مثلاً: ﴿فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ﴾ (الحجر : ٩٤)

۲: باب تَفْعِيْلٌ ، مُفَاعَلَةٌ ، تَفَعُّلٌ اور تَفَاعُلٌ سے فعل امر بناتے ہوئے ہمزہ کا اضافہ کرنے کی قطعاً ضرورت نہیں ہوتی کیونکہ علامتِ مضارع ہٹانے کے بعد پہلا حرف ساکن نہیں ہوتا۔ مثلاً

تُبَلِّغْ سے بَلِّغْ ...... تُجَاهِدُ سے جَاهِدْ ...... تَتَقَبَّلُ سے تَقَبَّلْ ...... تَتَجَاوَزُ سے تَجَاوَزْ

## مشق

ا: کلمات ذیل سے فعل امر غائب بنائیں اور گردان مکمل کریں!

يَضْرِبُ ، يَشْرَبُ ، يَتَوَكَّلُ ، يَعْبُدُ

..........................................................................................

۲: درج ذیل کلمات سے فعل امر حاضر بنائیں اور گردان مکمل کریں!

تَسْتَغْفِرُ ، تَعْلَمُ ، تَجْتَنِبُ ، تَجْتَنِبُ ، تُسَبِّحُ

..........................................................................................



# فعل نہی

## (Imperative Nagative Verb )

جس فعل سے کسی کام کی ممانعت معلوم ہو یعنی اس میں کام سے روکنے کا حکم پایا جائے یا نہ کرنے کی التجا پائی جائے اُسے فعل نہی کہتے ہیں۔ مثلاً: لَا تَضْرِبْ (تو نہ مار!) لَا يَظْلِمْ (وہ ظلم نہ کرے!)

**قواعد**

فعل امر کی طرح فعل نہی بھی فعل مضارع سے ہی بنتا ہے، فعل مضارع کے شروع میں لائے نہی (لَا) کا اضافہ کردیا جاتا ہے، جس سے فعل مضارع میں چند تبدیلیاں ہوتی ہیں۔

فعل نہی غائب اور فعل نہی حاضر کی گردانیں ملاحظہ فرمائیں!

| جنس/عدد | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر | لَا يَظْلِمْ | لَا يَظْلِمَا | لَا يَظْلِمُوْا |
| مؤنث | لَا تَظْلِمْ | لَا تَظْلِمَا | لَا يَظْلِمْنَ |

**فعل نہی حاضر:**

| | | |
|---|---|---|
| لَا تَكْذِبْ | مت جھوٹ بول تُو ایک مرد | صیغہ واحد مذکر حاضر |
| لَا تَكْذِبَا | مت جھوٹ بولو تم دو مرد | صیغہ تثنیہ مذکر حاضر |
| لَا تَكْذِبُوْا | مت جھوٹ بولو تم سب مرد | صیغہ جمع مذکر حاضر |
| لَا تَكْذِبِي | مت جھوٹ بول تُو ایک عورت | صیغہ واحد مؤنث حاضر |
| لَا تَكْذِبَا | مت جھوٹ بولو تم دو عورتیں | صیغہ تثنیہ مؤنث حاضر |
| لَا تَكْذِبْنَ | مت جھوٹ بولو تم سب عورتیں | صیغہ جمع مؤنث حاضر |

**مثالیں:**...... لاتنصر، لاتحفظ، لاتكتب، لاتطلب، لاتسمع، لاتخرج، لاتشرب، لاتفتح، لاتمنع

# مشق

درج ذیل کلمات سے فعل نہی کی گردانیں مکمل کریں!

فعل نہی غائب: لَا يَسْرِقْ، لَا يَكْذِبْ، لَا يَسْخَرْ

...............................................................................................

فعل نہی حاضر: لَا تَقْرَبْ، لَا تَحْزَنْ، لَا تَسْتَعْجِلْ

...............................................................................................

...............................................................................................

# ابواب اور ان کی خصوصیات

کسی بھی فعل کا مادہ (root) کم از کم تین حروف پر مشتمل ہوتا ہے جسے ثلاثی کہتے ہیں، جس کی دو اقسام ہیں؛ ثلاثی مجرد اور ثلاثی مزید فیہ۔

* اگر کسی فعل ماضی کے پہلے صیغے میں صرف تین حرف ہوں تو ایسے فعل کو ثلاثی مجرد کہتے ہیں، مثلاً خرج بروزن فعَل۔ یہاں 'خ' کو فا کلمہ، 'ر' کو عین کلمہ اور 'ج' کو لام کلمہ کہا جاتا ہے۔ ثلاثی مجرد کے چھ گروپ (باب) ہیں، ماضی اور مضارع کے عین کلمہ کی حرکت سے باب متعین ہوتا ہے۔

۱۔ فعَل یفعِل جیسے ضرب یضرب

۲۔ فعَل یفعُل جیسے نصر ینصر

۳۔ فعِل یفعَل جیسے سمع یسمع

۴۔ فعَل یفعَل جیسے فتح یفتح

۵۔ فعِل یفعِل جیسے حسب یحسب

۶۔ فعُل یفعُل جیسے کرم یکرم۔

اگر پہلے صیغے میں تین حروف سے کوئی زائد حرف آ جائے تو ایسے فعل کو ثلاثی مزید فیہ کہا جاتا ہے۔ مثلاً نزل سے انزل، صرف سے انصرف، قطع سے قطّع، غفر سے استغفر وغیرہ۔ کسی میں ایک، کسی میں دو اور کسی میں تین حروف کا اضافہ ہوتا ہے، ایک حرف کے اضافے سے تین، دو حرف کے اضافے سے پانچ اور تین حروف کے اضافے سے چار ابواب بنتے ہیں، یہ کل بارہ ابواب ہیں۔ یہ ابواب اپنے لغوی معنیٰ سے زائد معنی بھی دیتے ہیں، اس زائد معنیٰ کو خاصہ کہا جاتا ہے، ذیل میں ان ابواب کی چند اہم خصوصیات بھی ذکر کی جاتی ہیں:

## ۱۔ ایک حرف کے اضافے سے بننے والے ابواب

(ا) اِفعال: لبِس سے البس، خرج سے اخرج

اس باب کی اہم خصوصیات یہ ہیں:

تعدیہ یعنی متعدی بنانا جیسے شرِب (پیا) سے اشرب (پلایا)

تصییر یعنی کسی چیز کو صاحب ماخذ بنانا جیسے قفل سے اقفلتُ الباب (میں نے دروازے کو قفل والا بنا دیا)

صیرورت کسی چیز کا صاحب ماخذ بننا جیسے قفر (ویرانہ) سے اقفر البلد (شہر ویران ہو گیا)

بلوغ یعنی ماخذ میں پہنچنا جیسے اصبح عالم (عالم صبح کے وقت آیا)

سلب یعنی کسی چیز سے ماخذ کو دُور کرنا جیسے شکی زاهد فاشکیته (زاہد نے شکایت کی تو میں نے اس کی شکایت دُور کردی)

وجدان یعنی کسی کو ماخذ کے ساتھ متصف پانا جیسے ابخلتُ رجلا (میں نے آدمی کو بخیل پایا)۔

**نوٹ:**...... ماخذ سے مراد وہ اسم ہے جس سے فعل بنایا جائے جیسے شراك سے اشركتُ

(۲) تفعیل: نزل سے نزّل، بلغ سے بلّغ

اس باب کی اہم خصوصیات یہ ہیں:

تعدیہ جیسے نزل (اترا) سے نزّل (اتارا)

تکثیر و مبالغہ جیسے قتل سے قتّل (بہت بری طرح قتل کیا)

تدریج یعنی فعل کو تدریج کے ساتھ وقوع میں لانا جیسے نزّل (بتدریج اتارا)

قصر یعنی مرکب کلمہ یا جملہ کو مختصر کرنا جیسے کبّر (اس نے اللہ اکبر کہا)

بلوغ جیسے خیّم طفل (بچہ خیمے میں آیا)

(۳) مفاعله: دفع سے دافع، قتل سے قاتل

اس باب کی اہم خصوصیات یہ ہیں:

اشتراک یعنی کسی کام میں ایک سے زیادہ افراد یا گروہوں کا اس طرح شرکت کرنا کہ ان میں ہر دو فاعل بھی ہوں اور مفعول بھی، جیسے خاصم طالب کاتبا (طالب علم اور کاتب نے باہم لڑائی کی)۔

موافقتِ مجرد یعنی ثلاثی مجرد کے معنی میں آنا جیسے سافر علیّ (علی نے سفر کیا)، یہاں سافر سفَر کے معنی میں ہے۔

## (ب) دو حرف کے اضافے سے بننے والے ابواب

(۱) انفعال: کسر سے انکسر، قلب سے انقلب

اس باب کی اہم خصوصیات یہ ہیں:

لزوم یعنی فعل لازم کے طور پر استعمال ہونا جیسے فتَح (کھولنا) سے انفتح (کھلنا)

ابتداء یعنی مجرد کے معنی سے مختلف معنی میں استعمال ہونا جیسے طلق (جدا کرنا) سے انطلق (وہ چلا گیا)

(۲) افتعال: رفع سے ارتفع، نشر سے انتشر

اس باب کی اہم خصوصیات یہ ہیں:

اتّخاذ: یعنی کسی چیز کو ماخذ بنالینا یا ماخذ میں لینا جیسے جحر سے اجتحر الفأر (چوہے نے بل بنالیا)

تصرف یعنی تحصیل ماخذ میں کوشش کرنا جیسے اکتسب العلم (اس نے کوشش سے علم حاصل کیا)

مطاوعت فعّل یعنی باب تفعیل کے فعل کے بعد اس غرض کے لیے آنا کہ مفعول نے فاعل کا اثر قبول کرلیا ہے، جیسے حمّلتُه فاحتمل (میں نے اس پر بوجھ لادا تو اس نے بوجھ اٹھالیا۔)

(۳) افعلال: حمِر سے احمرّ، سوِد سے اسودّ

یہ باب ہمیشہ لازم آتا ہے جیسے احمرّ (وہ سرخ ہوا)، احولّ (وہ بھینگا ہوا)

(۴) تفاعل: رحم سے تراحم، نزع سے تنازع

اس باب کی اہم خصوصیات یہ ہیں:

اشتراک یعنی کسی کام میں ایک سے زیادہ افراد یا گروہوں کا اس طرح شرکت کرنا کہ ان میں ہر دو لفظاً فاعل بھی ہوں (بذریعہ عطف مرفوع ہوں) اور مفعول بھی، جیسے تخاصم طالب و کاتب (طالب علم اور کاتب نے باہم لڑائی کی)

تخییل یعنی دوسرے کو دھوکہ دینے کے لیے ظاہر کرنا کہ اسے ماخذ کا حصول ہوا ہے جیسے تمارض طالب (طالب علم نے دکھاوے کے لیے اپنے آپ کو بیمار بنایا۔)

ابتداء جیسے تبارك (وہ بابرکت ہوا) جبکہ اس کا مجرد برَكَ (اونٹ بیٹھنا) ہے۔

(۵) تفعّل: علم سے تعلّم، نزل سے تنزل

اس باب کی اہم خصوصیات یہ ہیں:

تکلف یعنی ماخذ میں تکلف کا اظہار کرنا جیسے تشجّع الرجل (آدمی بہ تکلف بہادر بنا)

تجنّب یعنی ماخذ سے بچنا، جیسے تأثم (وہ گناہ سے بچا)

صیرورت جیسے تموّل الطفل (بچہ مالدار بن گیا)

تدریج جیسے تجرع الشارب (پینے والے نے گھونٹ گھونٹ کر کے پیا۔)

ابتداء جیسے تکلم (اس نے کلام کیا)، مجرد میں کلَم سے مراد زخمی کرنا ہے۔

(ج) تین حروف کے اضافے سے بننے والے ابواب

(۱) استفعال: خرج سے استخرج، نصر سے استنصر

اس باب کی اہم خصوصیات یہ ہیں:

طلب ماخذ جیسے استغفر (اس نے مغفرت طلب کی)

حسبان یعنی کسی کو ماخذ سے متصف گمان کرنا جیسے حسن سے استحسنتُه (میں نے اسے اچھا سمجھا)

وجدان یعنی ماخذ سے متصف پانا جیسے استکرمتُه (میں نے اسے عزت والا پایا۔)

اتخاذ جیسے استوطن انجلترا (اس نے برطانیہ کو وطن بنالیا۔)

قصر جیسے استرجع (اس نے انا للہ و انا الیہ رٰجعون پڑھا۔)

(۲) افعیعال: ملُح سے املولح، خشُن سے اخشوشن

یہ باب ہمیشہ لازم آتا ہے۔

مبالغہ اس کی ایک اہم خصوصیت ہے جیسے اعشوشبت الارض (زمین بہت گھاس والی ہوگئی۔)

(۳) افعوّال: جیسے جلذ سے اجلوّذ (تیز تیز چلنا)، خرط سے اخروط (لکڑی تراشنا)

یہ باب اکثر لازم آتا ہے۔

اس کی اہم خصوصیت مبالغہ ہے جیسے اجلوّذ (بہت تیز چلنا)

(۴) افعیلال: جیسے دھِم سے ادھامّ (بہت سیاہ رنگ کا ہونا)، دھِس سے ادھاسّ (پودے اور زمین وغیرہ کا سیاہی مائل ہونا)

یہ باب بھی اکثر لازم آتا ہے۔ اس میں بھی مبالغہ پایا جاتا ہے جیسے ادھامّ کے معنی سے ظاہر ہو رہا ہے۔

## رباعی کے ابواب

اگر کسی فعل کا مادہ چار حروف پر مشتمل ہو تو اسے رباعی کہتے ہیں، اس کے چار ابواب ہیں، ان میں سے ایک رباعی مجرد جبکہ تین رباعی مزید فیہ کے ابواب ہیں:

(۱) فعلَلَة (رباعی مجرد): جیسے دحرج، زلزل، وسوس

اس باب کی اہم خصوصیات یہ ہیں:

قصر جیسے بسمَل (بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنا)

الباس ماخذ جیسے برقعتہ (میں نے اسے برقع پہنایا۔)

مطاوعت خود جیسے غطرش اللیل بصرہ فغطرش (رات نے اس کی نگاہ کو پوشیدہ کیا تو وہ پوشیدہ ہوگئی۔)

(۲) تفعلُل: جیسے دحرج سے تدحرج

اس باب کی اہم خصوصیت مطاوعت فعلل ہے، جیسے دحرجتہ فتدحرج (میں نے اسے لڑھکایا تو وہ لڑھک گیا۔)

(۳) افعنلال: جیسے احرنجم (جمع ہونا)

(۴) افعلّال: جیسے اقشعرّ

## ملحق بہ رباعی

ثلاثی مجرد میں اگر حرف یا حروف کے اضافے سے وہ رباعی کے کسی باب کا ہم وزن ہو جائے اور اس ثلاثی مزید فیہ کے مصدر کا وزن بھی ہم وزن رباعی کے وزن پر ہو تو اسے باب ملحق بہ رباعی کہا جاتا ہے۔ ملحق بہ رباعی کے کل سولہ ابواب ہیں۔ ان میں سے سات باب فعللۃ، سات تفعلل اور دو افعنلال سے ملحق ہیں۔

# ہفت اقسام

اسماء وافعال اپنے حروفِ اصلی کے اعتبار سے سات اقسام میں تقسیم ہوتے ہیں، جنھیں ہفت اقسام کہا جاتا ہے، یہ ہفت اس شعر میں جمع ہیں ۔

صحیح است و مَثال است و مُضاعف        لفیفُ ناقصُ مهموزُ اجوف

(۱) صحیح: وہ کلمہ ہے جس کے حروفِ اصلی میں حرفِ علّت (وای)، ہمزہ اور دو ہم جنس حروف نہ ہوں، جیسے نصر، بعثر، رجل وغیرہ۔

(۲) مَثال: وہ کلمہ ہے جس میں 'ف' کلمہ حرفِ علت ہو، جیسے وعَد، وزَن وغیرہ۔ اسے معتلّ الفاء بھی کہتے ہیں۔

(۳) اجوف: وہ کلمہ ہے جس میں 'ع' کلمہ حرفِ علت ہو، جیسے قال، باع، لیل، ثور وغیرہ۔ اسے معتلّ العین بھی کہتے ہیں۔

(۴) ناقص: وہ کلمہ ہے جس میں 'ل' کلمہ حرفِ علت ہو، جیسے رضی، خشی، رمی، دلو وغیرہ۔ اسے معتلّ العین بھی کہتے ہیں۔

(۵) لفیف: وہ کلمہ ہے جس میں دو حرفِ علت ہوں، لفیف دو قسم کا ہوتا ہے؛ اگر دو حرف علت جدا جدا ہوں تو اسے لفیف مفروق کہتے ہیں، اس میں عین کلمہ حرف صحیح ہوتا ہے، جیسے وقٰی، وفٰی، وحی وغیرہ۔

البتہ اگر دو حرف علت متصل ہوں تو اسے لفیف مقرون کہتے ہیں، اس میں صرف فاء کلمہ یا صرف لام کلمہ حرف صحیح ہوتا ہے، جیسے طوٰی، یوم وغیرہ۔

(٦) مہموز: وہ کلمہ ہے جس کے حروفِ اصلی میں ہمزہ ہو، مہموز تین قسم کا ہوتا ہے؛

اگر 'ف' کلمہ کی جگہ پر ہمزہ ہو تو اسے مہموز الفاء کہتے ہیں، جیسے أمر، أکل، ابل وغیرہ

اگر 'ع' کلمہ کی جگہ پر ہمزہ ہو تو اسے مہموز العین کہتے ہیں، جیسے سأل، رأس، فأس وغیرہ

اور اگر 'ل' کلمہ کی جگہ پر ہمزہ ہو تو اسے مہموز اللام کہتے ہیں، جیسے قرأ، برأ وغیرہ

(۷) مضاعف: وہ کلمہ جس میں دو حرف ایک جنس کے ہوں مضاعف کہلاتا ہیں، مضاعف دو قسم کا ہوتا ہے؛

اگر عین اور لام کلمہ ایک جنس کے ہوں تو اسے مضاعف ثلاثی کہتے ہیں، جیسے مدّ، شدّ، ردّ، حُبّ وغیرہ

اور اگر فاء اور لام اول اور عین اور لام ثانی ایک جنس کے ہوں تو اسے مضاعف رباعی کہتے ہیں، جیسے زلزلة، قلقلة وغیرہ

نوٹ: بعض کلمات مخلوط ہوتے ہیں، ہفت اقسام کی ایک سے زیادہ اقسام ایک ہی کلمہ میں جمع ہو جاتی ہیں، جیسے اوبُ مہموز ہے اور اجوف بھی۔ اسی طرح اید ہے۔



# حرف

عربی زبان میں حرف ''کنارے'' کو کہتے ہیں۔ یہاں قواعدِ گرامر میں حرف سے مراد وہ کلمہ ہے جو اکیلا کوئی معنیٰ نہ دیتا ہو۔ بلکہ اپنا مطلب بتانے کے لیے کسی اسم یا فعل کا محتاج ہو۔ جیسے: تک، طرف، پر، میں، نہیں، ہاں، ساتھ، اور۔

عربی زبان میں حروف کی بہت سی قسمیں ہیں۔

☆......بعض اسم کے ساتھ آتے ہیں۔

☆......بعض فعل کے ساتھ آتے ہیں۔

☆......بعض دونوں کے ساتھ۔

ذیل میں چند حروف بہ طور مثال دیے جا رہے ہیں انہیں ترجے سمیت اچھی طرح یاد کر لیں۔

| حروف | معانی | حروف | معانی | حروف | معانی | حروف | معانی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اور/قسم سے | لَا | نہیں/مت | | | أَ | کیا؟ |
| بِ | ساتھ | فَ | پس | إِنَّ | بے شک | إِنْ | اگر |
| أَنْ | یہ کہ | لِ | کے لیے/واسطے | لَوْ | اگر | عَنْ | سے/کے متعلق |
| فِيْ | میں | نَعَمْ | جی ہاں | مِنْ | سے | ثُمَّ | پھر |
| عَلٰى | پر | إِلٰى | طرف/تک | إِلَّا | مگر/سوا | كَ...... | مانند/کی طرح |
| قَدْ | تحقیق، یقیناً، بے شک | لَمْ | نہیں | لَمَّا | جب/ابھی تک نہیں | إِنَّمَا | بس/صرف/اس کے سوا نہیں |
| لَعَلَّ | شاید/تا کہ/امید ہے | أَنَّ | کہ بے شک | لٰكِنَّ | لیکن | حَتّٰى | حتی کہ/یہاں تک کہ |

## مشق

1......درج ذیل فقروں کو خود تحریر کریں اور سامنے خالی جگہ پر ان کا ترجمہ تحریر کریں۔

لَا إِلٰـهَ إِلَّا اللّٰهُ ........................................................................

بِاللّٰهِ ........................................................................

بِالْغَيْبِ ..................................................

مِنَ الشَّيْطٰنِ ..................................................

مِنَ الظُّلُمٰتِ ..................................................

اِنَّ الَّذِيْنَ ..................................................

فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ..................................................

عَلٰى قُلُوْبِهِمْ ..................................................

اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ..................................................

2 ......درج ذیل عربی فقروں کا ترجمہ کریں اور ان میں سے اسم، فعل، حرف کی شناخت کریں!

❀ ...... اِسْمِيْ مَكْتُوْبٌ عَلَى الْكِتَابِ ..................................................

..................................................

..................................................

❀ ...... حَفِظْتُ سُوْرَةً مِنَ الْقُرْاٰنِ الْكَرِيْمِ ..................................................

..................................................

❀ ...... ذَهَبَ أَبِيْ إِلَى الْمَسْجِدِ ..................................................

..................................................

❀ ...... ءَ أَنْتَ مُدَرِّسٌ ؟ ..................................................

..................................................

..................................................



# جُمَلٌ شَائِعَةٌ مَشْهُوْرَةٌ

## Commonly used famous sentences

### عام طور پر استعمال ہونے والے مشہور جملے

| | |
|---|---|
| اِسرَعْ اِلَيَّ | میرے پاس جلدی آؤ۔ |
| لستُ اَستَغني عنه | اس کے بغیر میرا کام نہیں چل سکتا۔ |
| انا مَشغول جدا بِفرضي | میں اپنے کام میں مصروف ہوں۔ |
| علي ايِّ شيء تُفَتِّشُ | آپ کیا ڈھونڈتے ہیں؟ |
| كَثُرَ المصروف | خرچ زیادہ ہو گیا۔ |
| انا مُتَاَسِّف عليه | مجھے اس پر افسوس ہے۔ |
| اَنَا راضٍ عنكَ | میں تم سے خوش ہوں۔ |
| هو ساخِط منك | وہ تم سے ناراض ہے۔ |
| هذا لايَلِيق لِشاْنِكم | یہ کام آپ کے لائق نہیں ہے۔ |
| هذا لايَصلُحُ اِلَّا لَكَ | یہ آپ ہی کے لیے مناسب ہے۔ |
| ليس لي به علم | مجھے اس کا علم نہیں۔ |
| ان سلوكَه غيرُ جيد | اس کا چال چلن اچھا نہیں۔ |
| يجِبُ ان تُعَامِلَه بِالرقّة | اس کے ساتھ نرمی سے معاملہ کیجیے۔ |
| هذا ما كنا نَبغِي | ہم یہی چاہتے تھے۔ |
| اني اُحسِنُ الظن بكم | میں آپ کے ساتھ نیک گمان رکھتا ہوں۔ |
| اتقوا مَوَاضِعَ التُّهَم | تہمت کی جگہ سے بچو۔ |
| يليتني كنتُ معهم | کاش! میں ان کے ساتھ ہوتا۔ |
| لقد سرَّني رُؤيتُكم | میں آپ کی ملاقات سے خوش ہوا ہوں۔ |
| ارجو ان تعفُوَ عني | مجھے امید ہے کہ آپ مجھے معاف کر دیں گے۔ |
| أنت مُخطِي و انا مُصِيب | آپ غلطی پر ہیں اور میں راستی پر ہوں۔ |

| | |
|---|---|
| دَعْني وَحدی | مجھے اکیلا چھوڑ دیجیے۔ |
| دعني و شأني | مجھے میرے حال پر رہنے دیجیے۔ |
| لا اظنُّ انك تَفُوزُ به | میرا نہیں خیال کہ تم اس میں کامیاب ہو۔ |
| لايُهِمُّني ذٰلك | مجھے اس کا کچھ غم نہیں۔ |
| هذا لايَتعَلَّقُ بی | یہ میرے متعلق نہیں۔ |
| ليس هذا شُغلی | یہ میرا کام نہیں۔ |
| هذا لايَصلح لشيء | یہ کسی کام کی نہیں۔ |
| الاحسنُ ان تَرُدَّه | بہتر یہ ہے کہ اسے واپس کردو۔ |
| عَلَیَّ به | اسے میرے پاس لاؤ۔ |
| هذا عارٌ عَلَيك | یہ بڑے شرم کی بات ہے۔ |
| بِكَم اشتريتَ هذا الكتاب | یہ کتاب آپ نے کتنے کی خریدی ہے؟ |
| بِمِأتَين رُوبية | دوسو روپے میں۔ |
| هذا وعد غيرُمَكذُوب | یہ جھوٹا وعدہ نہیں۔ |
| لاتُخجِلني بين ايدِی الناس | لوگوں کے سامنے مجھے شرمندہ نہ کیجیے۔ |
| ليس هذا جيد | یہ اچھا نہیں ہے۔ |
| من ایِّ دکّان جئتَ به | آپ یہ کس دکان سے لائے ہیں؟ |
| حَمِّمِ الِادَام لِئَلَّايَتَسَنَّه | سالن گرم کر لیجیے تاکہ خراب نہ ہو۔ |
| مِن فضلِك اَصلِح كلامی | براہِ کرم میرے کلام کی تصحیح کر دیجیے۔ |
| الاتَنتَهِی عن صَنِيعِك؟ | آپ اپنی حرکت سے باز نہیں آتے؟ |
| الاتقبَل امری؟ | کیا آپ میرا حکم نہیں مانتے؟ |
| اَرِني ما جِئتَ به | جو آپ لائے ہیں مجھے دکھایئے۔ |
| قلتُ لك عَشَرَ مرّات | میں نے تجھے دس دفعہ کہا ہے۔ |
| ما علينا الا البلاغ | ہمارا کام تو تمھیں آگاہ کر دینا ہے۔ |
| و الخِيارُ فی يدك | باقی تمھیں اختیار ہے۔ |

| | |
|---|---|
| لایمکِنُ ذلك ابدا | یہ کبھی ممکن نہیں۔ |
| ما احْلٰی کَلامُه | اس کا کیسا شیریں کلام ہے۔ |
| حضرتُ فی خِدمتِکم | مَیں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں۔ |
| اِجتَنِبُوا سوءَ الظن | بدگمانی سے پرہیز کرو۔ |
| ایاك و سوءَ الادب | بے ادبی سے گریز کرو۔ |
| مُحسنُ الادب سَعِید و مُسِیْءُ الادبِ شَقِیّ | با ادب با نصیب بے ادب بے نصیب |
| علیکم بالجِدّ و الاجتِهاد و المقصودُ اَمَامَکم | محنت کیے جاؤ، منزلِ مقصود آپ کے سامنے ہے۔ |
| الاصدِقاء کلُّهم بالسَّلامة | سب دوست خیریت سے ہیں۔ |
| عجَّلَ الله تعالی شفاءَ ه | اللہ تعالیٰ اسے جلد شفا عطا کرے۔ |
| اِجتهِدُوا علی قَدْرِ الهِمَم | اپنی ہمت کے مطابق محنت کرو۔ |
| لاتقفُ ما لیس لكَ به عِلم | جس چیز کا آپ کو علم نہیں اس کے پیچھے مت پڑیں۔ |
| الیوم اعمَلْ ما شئتَ لاتَدری مایَحدُثُ غدًا | جو کرنا ہے آج کر لیں، معلوم نہیں کل کیا ہو۔ |
| قَیِّدْ ذٰلك لِکیلاتَنْسٰی | اسے نوٹ کر لیجیے کہ کہیں بھول نہ جائیں۔ |
| لِمَ فَتَحْتَ صَنْدُوقِی بِغَیرِ اِذْنِی؟ | آپ نے میرا صندوق (باکس) میرے اجازت کے بغیر کیوں کھولا؟ |
| الیومَ عندی شُغل مهم | آج مجھے ضروری کام ہے۔ |
| عندی اشغالٌ کثیرة و لستُ فارغا فی وقت | مجھے بہت کام ہیں، کسی وقت بھی فرصت نہیں۔ |
| لاتُحادثوا فی المسجد | مسجد میں باتیں مت کریں۔ |
| صادَفَنی فی اثناءِ الطریق | وہ مجھے راستے میں اتفاقاً مل گیا۔ |
| متٰی جئت؟ | آپ کب آئے ہیں؟ |
| خجِلتُ مِنك ولا ادرِی ما اَقول | میں آپ سے شرمندہ ہوں اور کچھ نہیں سمجھتا کہ کیا کہوں۔ |
| صَبِّرْ نفسَكَ عندَ کلِ مُصیبة | ہر مصیبت کے وقت اپنے آپ کو صبر دلاؤ۔ |
| لاتفهَمُ کلامَكَ و لاتَفْقَه کلامی | آپ میری بات نہیں سمجھتے اور نہ مَیں آپ کی بات سمجھتا ہوں۔ |
| هذا کُلّه لكَ | یہ سب کچھ آپ کا ہے۔ |
| اِسمَعْ قِصّتِی ثم اصْنَعْ ما شئت | میرا حال سن لو، پھر جو چاہو کرو۔ |

| | |
|---|---|
| ضاقتْ عليهم الارضُ بِمَا رَحُبَت | زمین باوجود کشادگی کے ان پر تنگ ہوگئی۔ |
| ذَكِّرْنِي ،أُخبِرُكَ عنِ الكتابِ،ان شاء الله | مجھے یاد کروانا میں ،ان شاء اللہ، آپ کو کتاب کے بارے میں بتاؤں گا۔ |
| ما احوَجَنِي الى ذلك | مجھے اس کی بہت ضرورت ہے۔ |
| اِنْصَرِفْ | چلے جایئے۔ |
| لستُ حاملا مَعِي فُلُوسا | مَیں اپنے ساتھ پیسے نہیں لایا۔ |
| مالِي اَرَاكَ سَاكتا؟ | کیا بات ہے کہ میں آپ کو خاموش دیکھتا ہوں؟ |
| قد اصَبتُم ما عَمِلتم | تم نے جو کچھ کیا ٹھیک کیا ہے۔ |
| انْ اَحْسَنْتُم احسنتم لانفسِكُم وان اسأتم فلها | اگر تم اچھا کرو گے تو اپنے لیے۔ برا کرو گے تو اپنے لیے۔ |
| انْ اَحْبَبْتَ فَنَذهَب الَى السُّوقِ الاردى | آپ کا ارادہ ہو تو اردو بازار چلیں۔ |
| خيرُ الناسِ مَن يَنفعُ الناس | بہترین شخص وہ ہے جو لوگوں کو فائدہ پہنچائے۔ |
| كنتُ أُصلّي في المسجد | میں مسجد میں نماز پڑھ رہا تھا۔ |
| صِفْ لَنَا صَاحِبَكم هذا | اپنے اس ہمراہی کا تعارف کرایے۔ |
| لايعرِفُ قَدْرَك | وہ آپ کا مقام و مرتبہ نہیں پہچانتا۔ |
| كُلْ ماشْتَهَيْتَ مِن السَّمَكِ و الدَّجَاجَة | مچھلی اور مرغی میں سے جس چیز کو آپ کا دل چاہے تناول کیجیے۔ |
| لاتجْهَر بِالصَّوت | زیادہ بلند آواز سے نہ بولو۔ |
| ليستْ قِرَائَتُك جَيِّدة | آپ اچھا نہیں پڑھتے۔ |
| اِجْلِس مُسْتَرِيحا | آرام سے بیٹھیں۔ |
| اَتَسمَحُ لِي؟ | کیا آپ مجھے اجازت دیتے ہیں؟ |
| اياكَ و الجُلُوسَ عَلَى الطُّرُقات | راستوں میں نہ بیٹھو۔ |
| ليس احد يَجتَرِي ان يَّتَكلَّم بين يَدَيه | کسی کو جرأت نہیں ہوتی کہ اس کے سامنے بات کرے۔ |
| كيفَ صِحَّتُك؟ | آپ کا مزاج کیسا ہے؟ |
| اني في غايَةِ مايكونُ مِنَ الِانْشِرَاح | مَیں نہایت ہی خوش ہوں؟ |
| سعيد بِرُؤيَتِك | آپ کی ملاقات سے بہت خوشی ہوئی۔ |
| أستَاذِنُ حَضرَتكم | مَیں آپ سے اجازت چاہتا ہوں۔ |

# جُمَلٌ شَائِعَةٌ

| | | |
|---|---|---|
| I know | میں جانتا ہوں | أَنَا أَعْرِفُ |
| I don't know | میں نہیں جانتا | أَنَا لَا أَعْرِفُ |
| I don't know till now | مجھے اب تک معلوم نہیں ہے | أَنَا لَا أَعْرِفُ حَتَّى الآنَ |
| I understand it | میں سمجھتا ہوں | أَنَا أُدْرِكُ |
| I understand you | میں آپ کی بات سمجھتا ہوں | أَنَا أَفْهَمُكَ |
| I love you | میں آپ سے محبت کرتا ہوں | أَنَا أُحِبُّكَ |
| I want to pay | میں ادائیگی کرنا چاہتا ہوں | إِنِّي أَرْغَبُ فِي الدَّفْعِ |
| I want something like this | میں اس جیسی کوئی چیز چاہتا ہوں | أُرِيْدُ شَيْئاً كَهٰذَا |
| I am sorry to disturb you | مجھے افسوس ہے کہ میں نے آپ کو پریشان کیا | أَنَا آسِفٌ لِإِزْعَاجِكَ |
| I am in a hurry | میں جلدی میں ہوں | أَنَا مُسْتَعْجِلٌ |
| I am lucky | میں خوش نصیب ہوں | أَنَا سَعِيْدٌ |
| I am happy | میں خوش ہوں | أَنَا فَرِحٌ |
| I am sick | میں بیمار ہوں | أَنَا مَرِيْضٌ |
| I am hungry | مجھے بھوک لگی ہے۔ | أَنَا جَائِعٌ |
| I am angry | میں غصے میں ہوں | أَنَا غَاضِبٌ |
| I am thirsty | میں پیاسا ہوں | أَنَا عَطْشَانٌ |
| I am sleepy (drowsy) | مجھے نیند آ رہی ہے | أَنَا نَعْسَانٌ |
| I am tired | میں تھکا ہوا ہوں | أَنَا تَعْبَانٌ |
| I am busy | میں مصروف ہوں | أَنَا مَشْغُوْلٌ |
| I am lost | میں بھٹک گیا ہوں | أَنَا تَائِهٌ |
| I am late | مجھے دیر ہو گئی ہے | أَنَا مُتَأَخِّرٌ |
| I should go | مجھے جانا چاہیے | يَنْبَغِي أَنْ أَذْهَبَ |
| Leave me alone | مجھے تنہا چھوڑ دو | دَعْنِي لِوَحْدِي |
| Let us go | آؤ چلیں | دَعْنَا نَذْهَبُ |

| | | |
|---|---|---|
| It's still early | ابھی تو سویرا ہے | لَا يَزَالُ الْوَقْتُ بَاكِراً |
| It's not my mistake | یہ میری غلطی نہیں ہے | إِنَّهُ لَيْسَ خَطَئِي |
| It is an imprtant matter | یہ اہم بات ہے | إِنَّهُ أَمْرٌ مُهِمٌّ |
| It's an accidental occurrence | یہ ناگہانی بات ہے۔ | إِنَّهُ أَمْرٌ طَارِئٌ |
| This is all what I have | میرے پاس یہی سب کچھ ہے | هٰذَا كُلُّ الَّذِي مَعِي |
| This is what I want. | میں یہی چاہتا ہوں | هٰذَا مَا أُرِيْدُهُ فِعْلاً |
| They missed the train | ان کی ٹرین چھوٹ گئی ہے۔ | لَقَدْ فَاتَهُمُ الْقِطَارُ |
| I thank you | میں آپ کا شکریہ ادا کرتا ہوں | أَشْكُرُكَ |
| Please | براہ کرم | مِنْ فَضْلِكَ |
| I apologize | معذرت چاہتا ہوں | أَعْتَذِرُ إِلَيْكَ |
| Good/ Okay | ٹھیک ہے | طَيِّبٌ |
| Well/ All right | بہتر ہے | حَسَناً |
| You are welcome | خوش آمدید | أَهْلًا بِكَ |
| I am sorry | مجھے افسوس ہے | آسِفٌ |
| Perhaps | شاید | رُبَّمَا |
| I beg your pardon | معافی چاہتا ہوں | أَسْتَمِيْحُكَ عُذْراً |
| I hope so | مجھے اس کی امید ہے | آمَلُ ذٰلِكَ |
| Of course/ No doubt | بیشک | بِالطَّبْعِ |
| Definitely | یقیناً | بِالتَّاكِيدِ |
| Immediately | ابھی اسی وقت | حَالاً |
| As usual | حسب معمول | كَالْمُعْتَادِ |
| Generally | عموماً | عَلَى الْعُمُوْمِ |
| At least | کم از کم | عَلَى الْأَقَلِّ |
| Absolutely not, not at all | بالکل نہیں | إِطْلَاقاً |
| For some time | کچھ عرصے کے لیے | لِفَتْرَةٍ مَا |

| | | |
|---|---|---|
| Any way , in any case | بہر حال ۔ بہر طور | فِي أَيِّ حَالٍ |
| Just a minute | بس ایک منٹ | دَقِيقَةٌ وَاحِدَةٌ |
| A little (rarely) | تھوڑا سا | قَلِيلًا |
| If necessary | اگر ضروری ہوا | إِذَا كَانَ ضَرُورِيًّا |
| Not so fast | اتنی جلدی نہیں | لَيْسَ بِهٰذِهِ السُّرْعَةِ |
| Not since a long time | زیادہ عرصہ نہیں ہوا | لَيْسَ مِنْ زَمَنٍ |
| Side by side | دور | بَعِيدٌ |
| More and more | پہلو بہ پہلو | جَنْبًا إِلَى جَنْبٍ |
| No one else | زیادہ سے زیادہ | أَكْثَرَ فَأَكْثَرَ |
| This and that | اور کوئی نہیں | مَا مِنْ أَحَدٍ آخَرَ |
| Very bad | یہ اور وہ | هٰذَا وَ ذَاكَ |
| (Extremely bad) | بہت ہی برا | سَيِّءٌ لِلْغَايَةِ |
| At last (finally) | آخر کار | أَخِيرًا |
| On his way | اپنے راستے میں | فِي طَرِيقِهِ |
| On his way from | واپسی میں | فِي طَرِيقِ الْعَوْدَةِ |
| For each other | ایک دوسرے کے لیے | لِبَعْضِهِمُ الْبَعْضِ |
| Per person | فی کس | لِلشَّخْصِ الْوَاحِدِ |
| To let | کرائے کے لیے | لِلْإِيجَارِ |
| For sale | برائے فروخت | لِلْبَيْعِ |
| No problem | کوئی پریشانی کی بات نہیں | لَا مُشْكِلَةَ |
| In fashion | مروّجہ اسٹائل | الطِّرَازُ السَّائِدُ |
| How surprising is this? | کتنا تعجب خیز ہے! | كَمْ هٰذَا مُدْهِشٌ! |
| Take notice | خبردار رہو | إِنْتَبِهْ |
| Beware | محتاط رہو | إِحْذَرْ |
| Don't forget | مت بھولو | لَا تَنْسَى |

| | | |
|---|---|---|
| Do good | اچھا کام کرو | عْمَلْ مَعْرُوْفًا |
| Sit down, please | تشریف رکھیے | تَفَضَّلْ بِالْجُلُوْسِ |
| Help me | میری مدد کیجیے | سَاعِدْنِي |
| Wait for me | میرا انتظار کیجیے | اِنْتَظِرْنِي |
| Hurry up | جلدی کیجیے | أَسْرِعْ |
| Follow me | میرے پیچھے آیئے | اِتْبَعْنِي |
| Guide me | میرے آگے چلئے (راستہ بتایئے) | تَقَدَّمْنِي |
| Come in | اندر آجاؤ | أُدْخُلْ |
| Go ! / proceed ! | چلے جاؤ | اِرْحَلْ |
| Give me | مجھے دو | أَعْطِنِي |
| Talk to me | مجھ سے بات کرو | حَدِّثْنِي |
| Show me | مجھے دکھاؤ | أَرِنِي |
| This will be fine | اچھا رہے گا | سَيَكُوْنُ ذٰلِكَ |
| What | کیا | مَاذَا |
| When | کب | مَتَى |
| Where | کہاں | أَيْنَ |
| Who | کون | مَنْ |
| Why | کیوں | لِمَاذَا |
| Which | کون سا | أَيٌّ |
| How | کیسے | كَيْفَ |
| How much (How many) | کتنا | كَمْ |
| What is this? | یہ کیا ہے؟ | مَاهٰذَا؟ |



# الاوقات (Times)

| | | |
|---|---|---|
| Night | رات | اَللَّيْلُ |
| Morning | صبح | اَلصَّبَاحُ |
| Evening | شام | اَلْمَسَاءُ |
| Midday | آدھا دن | نِصْفُ النَّهَارِ |
| Midnight | آدھی رات | نِصْفُ اللَّيْلِ |
| Day before yesterday | پرسوں (گذشتہ) | أَوَّلُ أَمْسِ |
| Day after tomorrow | پرسوں (آئندہ) | بَعْدَ غَدٍ |
| Century | صدی | قَرْنٌ |
| Every day | ہر روز | كُلَّ يَوْمٍ |
| Every week | ہر ہفتہ | كُلَّ أُسْبُوْعٍ |
| Every month | ہر مہینہ | كُلَّ شَهْرٍ |
| Every year | ہر سال | كُلَّ سَنَةٍ |
| Daily | روزانہ | يَوْمِيٌّ |
| Weekly | ہفتہ وار | أُسْبُوْعِيٌّ |
| Monthly | ماہانہ | شَهْرِيٌّ |
| Yearly | سالانہ | سَنَوِيٌّ |
| Bimonthly | پندرہ روزہ | نِصْفُ شَهْرِيٍّ |
| Half- Yearly | ششماہی | نِصْفُ سَنَوِيٍّ |



## أَيَّامُ الأُسْبُوْعِ ہفتہ کے دن Days of the Week

| | | |
|---|---|---|
| Monday | پیر | يَوْمَ الْإِثْنَيْنِ |
| Tuesday | منگل | يَوْمُ الثُّلَاثَاءِ |
| Wednesday | بدھ | يَوْمُ الْأَرْبِعَاءِ |
| Thursday | جمعرات | يَوْمُ الْخَمِيْسِ |
| Friday | جمعہ | يَوْمُ الْجُمُعَةِ |
| Saturday | سنیچر، بار | يَوْمُ السَّبْتِ |
| Sunday | اتوار | يَوْمُ الأَحَدِ |
| On Monday | پیر کے روز | فِيْ يَوْمِ الْإِثْنَيْنِ |
| On Tuesday | منگل کے روز | فِيْ يَوْمِ الثُّلَاثَاءِ |
| On Wednesday | بدھ کے روز | فِيْ يَوْمَ الْأَرْبِعَاءِ |
| On Thursday | جمعرات کے روز | فِيْ يَوْمِ الْخَمِيْسِ |
| On Friday | جمعہ کے روز | فِيْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ |
| On Saturday | ہفتہ کے روز | فِيْ يَوْمِ السَّبْتِ |
| On Sunday | اتوار کے روز | فِيْ يَوْمِ الْإِثْنَيْنِ |
| In the morning | صبح کو | فِيْ الصَّبَاحِ |
| During the day | دن میں | خِلَالَ الْيَوْمِ |
| Afternoon | دوپہر بعد | بَعْدَ الظُّهْرِ |
| In the evening | شام کو | فِيْ الْمَسَاءِ |
| At night | رات کو | فِيْ اللَّيْلِ |
| Yesterday | کل (گزشتہ) | بِالْأَمْسِ |
| Today | آج | اَلْيَوْمَ |
| Tomorrow | کل (آئندہ) | غَدًا |
| Two days ago | دو دن ہوئے | مُنْذُ يَوْمَيْنِ |

| | | |
|---|---|---|
| After three days | تین دن کے بعد | بَعْدَ ثَلَاثَةِ أَيَّامٍ |
| Last week | گزشتہ ہفتہ | فِي الْأُسْبُوعِ الْمَاضِي |
| Next week | آئندہ ہفتہ | فِي الْأُسْبُوعِ الْقَادِمِ |
| In the current year | رواں سال میں | فِي السَّنَةِ الْحَالِيَّةِ |
| Last year | گزشتہ سال | فِي السَّنَةِ الْمَاضِيَّةِ |
| Next year | آئندہ سال | فِي السَّنَةِ الْقَادِمَةِ |
| Day | دن | يَوْمٌ |
| Holiday | چھٹی کا دن | يَوْمُ إِجَازَةٍ |
| Working day | کام کا دن | يَوْمُ عَمَلٍ |
| Birthday | یوم پیدائش | عِيْدُ مِيْلَادٍ |
| Hour | گھنٹہ | سَاعَةٌ |



## أشهُرُ السَّنَةِ سال کے مہینے Months of the Year

| | | |
|---|---|---|
| January | جنوری | يَنَاير (كَانُون الثَّانِي) |
| February | فروری | فَبْرَايِر (شُبَاط) |
| March | مارچ | مَارِس |
| April | اپریل | أَبْرِيل (نَيْسَان) |
| May | مئی | مَايُو (أيَار) |
| June | جون | يُونْيُو (حَزِيْرَان) |
| July | جولائی | يُوْلِيُو (تَمُوْز) |
| August | اگست | أغُسْطُس (آب) |
| September | ستمبر | سِبْتِمْبر (أيْلُوْل) |
| October | اکتوبر | أكْتُوبَر (تِشْرِيْن الأوَّل) |
| November | نومبر | نُوْفَمْبَر (تِشْرِيْن الثَّانِي) |
| December | دسمبر | دِيْسَمْبَر (كَانُون الأوَّل) |



## اَلإشَارَاتُ وَالتَّحْذِيرَاتُ علامات اور نوٹس Signs and Notices

| | | |
|---|---|---|
| Caution! Beware! | ہوشیار، خبردار | اِحتَرِسْ ، إحْذَرْ |
| Beware of the dog! | کتے سے ہوشیار | اِحتَرِسْ مِنَ الْكَلْبِ |
| Push | دھکا دیجیے | اِدْفَعْ |
| Information/ Enquiry | انکوائری | اِسْتِعْلَامَاتٌ |
| Private | پرائیویٹ | خَاصٌّ |
| To the right | دائیں جانب | إلَى الْيَمِينِ |
| To the left | بائیں جانب | إلَى الْيَسَارِ |
| Road is closed | راستہ بند ہے۔ | اَلشَّارِعُ مُغْلَقٌ |
| Danger | خطرہ | خَطَرٌ |
| Mortal danger | موت کا خطرہ | خَطَرُ الْمَوْتِ |
| Exit | باہر (آنے کا راستہ) | خُرُوْجٌ |
| Entrance | اندر (جانے کا راستہ) | دُخُولٌ |
| Pedestrians only | پیدل چلنے والوں کے لیے | لِلْمُشَاةِ |
| Wrong way | غلط راستہ | طَرِيقٌ خَطَأٌ |
| Closed for repair work | مرمت کی وجہ سے بند ہے۔ | مُغْلَقٌ لِلتَّحْسِيْنِ |
| Admission free | داخلہ مفت ہے۔ | اَلدُّخُولُ مَجَّانًا |
| Please ring the bell | براہ کرم گھنٹی بجائیے | دُقَّ الْجَرَسَ مِنْ فَضْلِكَ |
| Gentlemen | مرد | رِجَالٌ |
| Ladies | عورتیں | سَيِّدَاتٌ |
| For rent / To let | کرائے کے لیے | لِلْإِيْجَارِ |
| Sold out | فروخت شدہ | مُبَاعٌ |
| Keep away from the grass | گھاس سے الگ چلیے | إنْتَبِهْ لِلْحَشِيْشِ |
| Keep silence | خاموش رہیے۔ | هُدُوْءٌ |

| | | |
|---|---|---|
| Press | دبایئے | اُضْغُطْ |
| This water is not good for drinking | یہ پانی پینے کے قابل نہیں ہے | هٰذَا الْمَاءُ غَيْرُ صَالِحٍ لِلشُّرْبِ |
| This is a prohibitted area | یہ ممنوعہ علاقہ ہے۔ | هٰذِهٖ مِنْطَقَةٌ مَحْظُوْرَةٌ |
| No smoking | سگریٹ نوشی منع ہے۔ | مَمْنُوْعُ التَّدْخِيْنِ |
| Go to the right | دائیں چلیے | اِتَّجِهْ لِلْيَمِيْنِ |
| *Go to the left* | بائیں چلیے | اِتَّجِهْ لِلْيَسَارِ |
| Road is open | راستہ کھلا ہے | اَلطَّرِيْقُ مَفْتُوْحٌ |
| Road is closed | راستہ بند ہے۔ | اَلطَّرِيْقُ مُغْلَقٌ |
| No photographs | فوٹو لینا منع ہے۔ | مَمْنُوْعُ التَّصْوِيْرِ |
| Don't touch | چھونا منع ہے۔ | مَمْنُوْعُ اللَّمْسِ |
| No crossing | گزرنا منع ہے۔ | مَمْنُوْعُ الْمُرُوْرِ |
| Military area | فوجی علاقہ | مِنْطَقَةٌ عَسْكَرِيَّةٌ |



# حُكُومَاتٌ وَإِدَارَاتٌ

## حکومتیں اور شعبے Governments and Departments

| | | |
|---|---|---|
| Empire | سلطنت | إِمْبَرَاطُورِيَّةٌ |
| Kingdom | مملکت | مَمْلَكَةٌ |
| Imperialism | بادشاہت | مُلُوكِيَّةٌ |
| Republic | جمہوریت | جُمْهُورِيَّةٌ |
| Democracy | جمہوریت | دِيمُقْرَطِيَّةٌ |
| Emperor | شہنشاہ | إِمْبَرَاطُورٌ |
| King | بادشاہ | مَلِكٌ |
| President | صدر | رَئِيسٌ |
| High Commissioner. | ہائی کمشنر | مَنْدُوبٌ سَامٍ |
| High Commission | ہائی کمیشن | مَنْدُوبِيَّةٌ سَامِيَةٌ |
| Colony | کالونی | مُسْتَعْمَرَةٌ |
| Decree, ordinance | فرمان/حکم | مَرْسُومٌ |
| Parliament | پارلیمنٹ | بَرْلَمَانٌ |
| Council of ministers | کابینہ | مَجْلِسُ الْوُزَرَاءِ |
| Prime minister | وزیر اعظم | رَئِيسُ الْوُزَرَاءِ |
| Ministry of Interior | وزارتِ داخلہ | وِزَارَةُ الدَّاخِلِيَّةِ |
| Ministry of Health | وزارت صحت | وِزَارَةُ الصِّحَّةِ |
| Ministry of Finance | وزارت خزانہ | وِزَارَةُ الْمَالِيَّةِ |
| Ministry of Education | وزارت تعلیم | وِزَارَةُ التَّرْبِيَةِ |
| Ministry of Defence | وزارت دفاع | وِزَارَةُ الدِّفَاعِ |

| | | |
|---|---|---|
| Ministry of Economy | وزارتِ اقتصاد | وِزَارَةُ الَاقْتِصَادِ |
| Ministry of Public Works | وزارت امور عامہ/پبلک ورکس منسٹری | وِزَارَةُ الْأَشْغَالِ الْعَامَّةِ |
| Ministry of Food Supply | وزارت سپلائی، وزارتِ ترسیلات | وِزَارَةُ التَّمْوِيْنِ |
| Ministry of Justice | وزارت انصاف | وِزَارَةُ الْعَدْلِ |
| Ministry of Social Affairs | وزارت برائے سماجی امور | وِزَارَةُ الشُّؤُوْنِ الَاجْتِمَاعِيَّةِ |
| Police Station | پولیس اسٹیشن | مَرْكَزُ الشُّرْطَةِ |
| Intelligence | محکمہ سراغرسانی | جِهَازُ الْمُخَابَرَاتِ |
| Mayor | مئر | رَئِيْسُ الْبَلَدِيَّةِ |
| Public Security | تحفظ عامہ/پبلک سیکورٹی | اَلْأَمْنُ الْعَامُّ |



# Numbers گنتی اَلْأَعْدَادُ

| | | |
|---|---|---|
| Zero | صفر | صِفْرٌ |
| One | ایک | وَاحِدٌ |
| Two | دو | إِثْنَان |
| Three | تین | ثَلَاثَةٌ |
| Four | چار | أَرْبَعَةٌ |
| Five | پانچ | خَمْسَةٌ |
| Six | چھ | سِتَّةٌ |
| Seven | سات | سَبْعَةٌ |
| Eight | آٹھ | ثَمَانِيَةٌ |
| Nine | نو | تِسْعَةٌ |
| Ten | دس | عَشَرَةٌ |
| Eleven | گیارہ | أَحَدَ عَشَرَ |
| Twelve | بارہ | إِثْنَا عَشَرَ |
| Thirteen | تیرہ | ثَلَاثَةَ عَشَرَ |
| Fourteen | چودہ | أَرْبَعَةَ عَشَرَ |
| Fifteen | پندرہ | خَمْسَةَ عَشَرَ |
| Sixteen | سولہ | سِتَّةَ عَشَرَ |
| Seventeen | سترہ | سَبْعَةَ عَشَرَ |
| Eighteen | اٹھارہ | ثَمَانِيَةَ عَشَرَ |
| Nineteen | انیس | تِسْعَةَ عَشَرَ |
| Twenty | بیس | عِشْرُوْن |
| Twenty one | اکیس | وَاحِدٌ وَ عِشْرُوْنَ |
| Twenty two | بائیس | إِثْنَان وَ عِشْرُوْنَ |

| | | |
|---|---|---|
| Twenty three | تیئس | ثَلَاثَةٌ وَعِشْرُوْنَ |
| Twenty four | چوبیس | أَرْبَعَةٌ وَ عِشْرُوْنَ |
| Twenty five | پچیس | خَمْسَةٌ وَعِشْرُوْنَ |
| Twenty six | چھبیس | سِتَّةٌ وَ عِشْرُوْنَ |
| Twenty Seven | ستائیس | سَبْعَةٌ وَ عِشْرُوْنَ |
| Twenty eight | اٹھائیس | ثَمَانِيَةٌ وَ عِشْرُوْنَ |
| *Twenty nine* | انتیس | تِسْعَةٌ وَ عِشْرُوْنَ |
| Thirty | تیس | ثَلَاثُوْنَ |
| Forty | چالیس | أَرْبَعُوْنَ |
| Fifty | پچاس | خَمْسُوْنَ |
| Sixty | ساٹھ | سِتُّوْنَ |
| Seventy | ستر | سَبْعُوْنَ |
| Eighty | اسی | ثَمَانُوْنَ |
| Ninety | نوے | تِسْعُوْنَ |
| Hundred | سو | مِائَةٌ |
| Hundred and ten | ایک سو دس | مِائَةٌ وَ عَشَرَةٌ |
| Hundred and twenty | ایک سو بیس | مِائَةٌ وَعِشْرُوْنَ |
| Hundred and thirty | ایک سو تیس | مِائَةٌ وَ ثَلَاثُوْنَ |
| Hundred and forty | ایک سو چالیس | مِائَةٌ وَ أَرْبَعُوْنَ |
| Hundred and fifty | ایک سو پچاس | مِائَةٌ وَ خَمْسُوْنَ |
| Hundred and sixty | ایک سو ساٹھ | مِائَةٌ وَ سِتُّوْنَ |
| Hundred and seventy | ایک سو ستر | مِائَةٌ وَ سَبْعُوْنَ |
| Hundred and eighty | ایک سو اسی | مِائَةٌ وَ ثَمَانُوْنَ |
| Hundred and Ninety | ایک سو نوے | مِائَةٌ وَ تِسْعُوْنَ |
| Two hundred | دو سو | مِائَتَان |

